# برائے ازالۂ بخار

سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) چالیس۴۰ بار پانی کے پیالے پر پڑھے اور بخار والے کے منہ پر چھینٹا مارے تو حق تعالیٰ اس کو فائدہ بخشے۔

## بیماری سے شفاء کے لئے

قرآن مجید کی یہ چھ آیتیں ہیں جن کا نام آیات شفاء ہے بیمار کے واسطے ان کو ایک برتن پر باوضو لکھے اور پانی سے دھو کر پلادے انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحت ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ. وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ. يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ. وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ. وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ. قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ۔

## لاعلاج مرض سے صحت کے لئے

لاعلاج مرض کے واسطے چینی کی سفید تشتری (پلیٹ) یا برتن پر یہ اسم لکھے۔ يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ يَا حَيُّ پھر اس کو پانی سے دھو کر چالیس دن پیئے۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب اس اسم پر سورۃ فاتحہ بھی لکھتے تھے۔

## بخار سے نجات کے لئے

بخار کے ازالہ کے واسطے ہر روز عصر کے بعد سورۃ مجادلہ



(۲۹ پ رکوع ۔) بخار والے پر تین۳ بار پڑھے (اور دم کرے) انشاء اللہ بخار دفع ہوگا۔

## بخار دفع ہونے کے لئے

بخار کے دفع کے لئے حضرت شاہ عبدالعزیز قدس سرہٗ اور مولانا محمد اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ گلے میں باندھنے کے لئے یہ لکھ دیتے تھے، قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اور پینے کے لئے ہر بیماری کے دفع کے لئے یہ لکھ دیتے تھے۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

ہر مرض کی شفا کے لئے یَاسَلَامُ کا نقش اور یہ آیت لکھ کر پلادے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| س | لا | م |
| لا | م | س |
| م | س | لا |

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

## پرانے بخار سے نجات کے لئے

پرانے بخار کے واسطے اتوار کے دن سات تار پاک دھاگے کے لے اور الحمد شریف اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (آخر تک) پڑھ کر اس دھاگے پر سات گرہ دے اور مریض کے گلے میں باندھے انشاء اللہ

العزیز بخار چلا جائے گا۔

## بخار سے نجات کے لئے

بخار کے واسطے ایک پاک کاغذ پر دو تعویذ تیار کرے ایک سیدھی کلائی میں اور دوسرا الٹے ہاتھ کی کلائی میں باندھے۔ تعویذ یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہاروت | ہاروت |
| ہاروت | ہاروت |

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

ہر ایک مریض کے لئے پہلے اور آخر درود شریف پھر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ بِالۡعَلِیۡلِ دَوَآءٌ وَّ بِالۡمَرِیۡضِ شِفَآءٌ وَّ بِالۡغَرِیۡبِ اَنِیۡسٌ وَّ بِالۡفَقِیۡرِ جَلِیۡسٌ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ تین دفعہ پڑھ کر صبح و شام اپنے اوپر اور دوا کے اور غذا پر دم کرے انشاء اللہ العزیز شفاء کامل عطا ہوگی۔

## ہر آفت و بیماری سے حفاظت کے لئے

ہر آفت و مصیبت و بیماری سے محفوظ رہنے کے لئے اس تعویذ کو لکھ کر گلے میں یا بازو پر باندھے۔ تعویذ مکرم یہ ہے۔
بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَعُوۡذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ



التَّآمَّاتِ مِنۡ شَرِّ کُلِّ شَیۡطَانٍ وَّ هَآمَّةٍ وَّ عَیۡنٍ لَّآمَّةٍ تَحَصَّنۡتُ بِحِصۡنِ اَلۡفَ اَلۡفَ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ۔

## بخار کے واسطے

بخار کے واسطے یہ تعویذ لکھ کر بازو میں باندھے یا گلے میں لٹکانے سے قبل موم جامہ کر لے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا نَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرَاهِیۡمَ وَ اَرَادُوۡا بِهٖ کَیۡدًا فَجَعَلۡنٰهُمُ الۡاَخۡسَرِیۡنَ۔

## باری کے بخار کے لئے

باری کے بخار کے واسطے پیپل کے تین پتوں پر لکھے اور بخار کے چڑھنے سے پہلے تھوڑی دیر بعد ایک ایک پتہ چاٹ لے۔ مجرب ہے

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ٩ | ٢ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٨ | ١ | ٦ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
وَ اَرَادُوۡا بِهٖ فَجَعَلۡنٰهُمُ
الۡاَخۡسَرِیۡنَ



٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١١ | ٣ |
| ۴ | ٧ | ٩ |
| ١٠ | ٢ | ٨ |

یَا نَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرَاهِیۡمَ



## جاڑہ چڑھ کر آنے والا بخار

جاڑے کے بخار کے واسطے اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلا وے۔

فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا ۚ

## ہر قسم کے بخار سے نجات کے لئے

بخار کے واسطے یہ تعویذ لکھ کر دے مجرب ہے۔ مریض اپنے بازو پر باندھنے سے قبل موم جامہ کر لے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۝ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ يَا غَفُوْرُ ۝

## ہر درد اور بیماری دفع ہونے کے واسطے

ہر درد اور بیماری کے دفع کے واسطے اوّل و آخر درود شریف پڑھے اور ایک بار سورۃ فاتحہ اور اس کے بعد یہ دعا پڑھے۔

يَا اَللّٰهُ اِشْفِ يَا رَحْمٰنُ اِشْفِ يَا رَحِيْمُ اِشْفِ يَا كَرِيْمُ اِشْفِ يَا غَفَّارُ اِشْفِ يَا سَتَّارُ اِشْفِ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ مِنْ جَمِيْعِ الدَّاءِ وَالْبَلَاءِ بِفَضْلِكَ وَكَرَمِكَ لَا بِعَمَلِنَا وَلَا بِعَمَلِهٖ۔ پھر پانی پر



دم کر کے مریض کو پلا دے۔ خدا تعالیٰ شفا دینے والا ہے۔

## بخار دفع ہونے کے واسطے

بخار کے واسطے مریض پر یہ دُعا پڑھ کر دم کرے اور لکھ کر ایک پاک کاغذ پر تعویذ بنا کر بازو پر باندھے، وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ حَرِّ النَّارِ۔

## بیمار کی صحتیابی کے لئے

جو شخص بیمار ہو تو اس کے بدن پر داہنا ہاتھ پھیرتا جائے اور یہ دُعا پڑھتا جائے دو چار روز کے عمل سے انشاء اللہ العزیز بیمار بالکل تندرست ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اِذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاؤُكَ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا۔

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

داہنے ہاتھ میں داہنا پہونچا مریض کا پکڑ کر یہ پڑھے اور دم کرے انشاء اللہ العزیز بہت جلد شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ وَاللّٰهُ يَشْفِيْكَ۔

## مرض سے جلد شفاء کے لئے

اس دُعا کو پڑھ کر مریض پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا پائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُّؤْذِيْكَ مِنْ شَرِّ

كُلِّ نَفْسٍ وَّ عَيْنٍ حَاسِدٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ ۔

## جاڑے کے بخار کا علاج

جس شخص کو جاڑے سے بخار آتا ہو اس کے لئے یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ چاہیے اوّل روز بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُحِيْطُ لکھ کر سیدھے ہاتھ کی کلائی پر باندھے اگر دوسرے روز پھر آوے تو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُحِيْطَطُ لکھ کر سیدھے ہاتھ کی کلائی پر باندھے اور پہلا تعویذ کھول کر اُلٹے ہاتھ کی کلائی پر باندھے۔ اگر خدانخواستہ تیسرے روز پھر آوے تو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُحِيْطَطَا لکھ کر سیدھے ہاتھ کی کلائی پر باندھے اور دونوں تعویذ اُلٹے ہاتھ میں باندھے پھر انشاء اللہ العزیز بخار نہ آئے گا۔

## برائے حاجت روائی، بیماری سے صحت، اور ظالم کے غلبہ سے نجات

(۱) اگر کوئی حاجت پیش آئے (۲) کوئی شخص غالب ہو گیا ہو (۳) بیمار کی صحت کے لئے

**عمل:** سورۃ فاتحہ (الحمد شریف پوری) کو اکتالیس بار فجر کی سنت اور فرض کے درمیان پڑھے تو انشاء اللہ کامیابی حاصل ہو۔

## حاجت پورا ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت پیش آوے تو وہ مندرجہ



ذیل عمل کرے۔

**عمل:** ۔ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ ۔ بارہ سو بار پڑھے بارہ دن تک حق تعالیٰ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت بر لائے گا۔

## مشکل اور اہم کام میں کامیابی

حاجات مشکلہ کے بر آنے کے واسطے چار رکعتیں مندرجہ ذیل طریقہ سے پڑھے۔

**ترکیب نماز:** پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَ نَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ کو سو بار پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ سو بار پڑھے اور تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ سو بار اور چوتھی رکعت میں فاتحہ کے بعد قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ سو بار پڑھے پھر سلام پھیر کر کہے رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ سو بار (اس کے بعد دعا مانگے انشاء اللہ ضرور قبول ہوگی)۔

## حاجت روائی کا مجرب عمل

حاجت روائی کے لئے آیت کریمہ بھی تریاق مجرب ہے اور اس کے دو طریقے ہیں:

آیت کریمہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَ نَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذٰلِكَ

نُنجی المؤمنین۔

پہلا طریقہ: آیت کریمہ کو سوا لاکھ مرتبہ اجتماعی حالت میں ایک مجلس میں پڑھا جائے (اور پھر دعا کی جائے)

دوسرا طریقہ: ایک شخص اس آیت کو تن تنہا تین سو بار بعد نماز عشاء کے تاریک (اندھیرے) مکان میں بیٹھ کر شرائط طہارت اور استقبال قبلہ کے ساتھ پڑھے اور پیالہ پانی کا بھر کر پاس رکھ لے اور ہر لمحہ اس پانی میں اپنا ہاتھ ڈال کر بدن اور منہ پر پھیرتا رہے تین روز یا سات روز یا چالیس روز تک اسی ترتیب سے پڑھے۔

## حسب منشاء مراد پوری ہو

سورۃ فاتحہ کو اس طرح پڑھا جائے کہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے میم کو اَلۡحَمۡدُ کے لام سے ملا دے (اس طرح بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ الخ) اتوار کے دن سے فجر کی سنت اور فرض کے درمیان شروع کرے یعنی اس طرح کرے کہ۔

اتوار کو ۷۰ بار۔ پیر کو ۶۰ بار۔ منگل کو پچاس بار۔ بدھ کو چالیس بار۔ جمعرات کو تیس بار۔ جمعہ کو بیس بار اور ہفتہ کو دس بار پڑھے۔ انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

## دنیا کی تمام مشکلات کا حل اور سختی دور کرنے کے لئے

دنیا کی تمام مشکلات اور سختی کو دفع کرنے کے لئے دعائے کرب باطہارت اور باوضو بلا گنتی و بلا قید اس بارے میں



مجرب ہے۔ اور دعائے کرب یہ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الۡحَکِیۡمُ الۡکَرِیۡمُ سُبۡحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ سُبۡحَانَ اللّٰہِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبۡعِ وَرَبِّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡۤ اَسۡئَلُكَ مُوۡجِبَاتِ رَحۡمَتِكَ وَعَزَآئِمَ مَغۡفِرَتِكَ وَالۡغَنِیۡمَةَ مِنۡ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنۡ كُلِّ اِثۡمٍ لَا تَدَعۡ لِیۡ ذَنۡبًا اِلَّا غَفَرۡتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجۡتَهٗ وَلَا حَاجَةً لِّیۡ مِنۡ حَوَآئِجِ الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَةِ اِلَّا قَضَیۡتَهَا یَآ اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ۔

## فوراً حاجت پوری ہونے کا عمل

قضائے حاجت کے واسطے بہت ہی سریع التاثیر اور مجرب ہے اور حضرات مشائخ چشتیہ رحمۃ اللہ علیہم کا اس پر عمل ہے۔

بدھ اور جمعرات کو دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد شریف ایک بار اور سورۃ اخلاص سو بار اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد شریف سو بار اور سورۃ اخلاص (قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔ پوری) ایک بار۔ پھر سلام کے بعد سو دفعہ یہ استغفار پڑھے۔

اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰهَ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ غَفَّارُ الذُّنُوۡبِ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡهِ ۝ اور سو دفعہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمۡ پھر سو بار کہے (اے آسان کنندۂ دشوارہا واے روشن کنندۂ

تاریکیھا) پھر حضور دل سے حاجت چاہے۔ اور تیسری شب کو فارغ ہونے کے بعد سر برہنہ کرکے اور آستین گلے میں ڈال کر اور آنکھوں میں آنسو لاکر جو حاجت ہو پچاس۵۰ دفعہ عرض کرے انشاء اللہ اسی وقت حاجت بر آوے۔ بہت مجرّب ہے۔

## حاجت پورا ہونے کا مجرّب عمل

قضائے حاجات کے لئے یہ عمل بہت مجرّب ہے۔

سورۂ فاتحہ سات بار اور یہ درود شریف دو سو۲۰۰ مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اور یَاخَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ پانچ سو۵۰۰ بار الحمد شریف سات بار اور درود مذکور دو سو۲۰۰ مرتبہ اور یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ (دو سو۲۰۰ دفعہ) پڑھے اور اپنی حاجت گڑگڑا کر خداوند تعالیٰ سے مانگے بہت جلد حاجت بر آوے۔

## حاجت پورا ہونے کا پُر تاثیر عمل

اس عمل پر بزرگانِ دین کا قیام ہے اور تاثیر میں سیف قاطع ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے۔

شب جمعہ (جمعرات کے دن کے بعد والی رات) عشاء کی نماز کے بعد خلوت (تنہائی) میں دو رکعت نماز پڑھے، اس حاجت کی نیت سے جو چاہتا ہے، پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۂ انعام (ساتویں پارہ میں ہے) اول سے آخر تک پڑھے۔ پھر دوبارہ از سر نو شروع کرے اور اس آیت تک پڑھے وَکُنْتُمْ عَنْ اٰیٰتِہٖ تَسْتَکْبِرُوْنَ اور



رکوع میں جائے پھر دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد وَلَقَدْ جِئْتُمُوْنَا فُرَادٰی سے آخر سورۃ (ختم) تک پڑھ کے رکوع کرے پھر نماز ختم کرنے کے بعد ہزار۱۰۰۰ بار یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اس کے بعد دُعا مانگے اور گڑگڑا کر اپنی حاجت (خدا سے) مانگے انشاء اللہ العزیز قبول ہوگی۔ یہ عمل مجرّب ہے خواہ آپ کرے یا دوسرے سے کرائے۔

## ہر قسم کی مہمات حل کرنے کا عمل

سورۂ یٰسین شریف کا ختم ہر مہمات کے واسطے مشائخ سے ثابت ہے جب کوئی ضرورت پیش آئے تو سورۂ یٰسین اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر لفظ مبین سے از سر نو شروع کرتا رہے جب اس طریقہ سے سورہ ختم ہوجائے تو سر ننگا کرکے سجدہ میں جاکر اپنی حاجت نہایت عاجزی سے طلب کرے۔ مقصد کے حصول تک ہر روز معمول رکھے۔

## دشمنوں کی دشمنی اور شر سے حفاظت کے لئے

اکثر مشائخین وعاملین نے کہا ہے کہ یہ آیت قطب دشمنوں کی دشمنی سے محفوظ رکھتی ہے اور ہر آفت اور خوف سے حفاظت رکھتی ہے اور ہر دینی و دنیوی مراد کے پورا ہونے کے واسطے نہایت ہی مجرب ہے۔ آیت قطب یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَۃً نُّعَاسًا

نا ریکھیا) پھر حضور دل سے حاجت چاہے۔ اور تیسری شب کو فارغ ہونے کے بعد سر برہنہ کرکے اور آستین گلے میں ڈال کر اور آنکھوں میں آنسو لاکر جو حاجت ہو پچاس۵۰ دفعہ عرض کرے انشاء اللہ اسی وقت حاجت بر آوے۔ بہت مجرّب ہے۔

## حاجت پورا ہونے کا مجرّب عمل

قضائے حاجات کے لئے یہ عمل بہت مجرّب ہے۔

سورۂ فاتحہ سات بار اور یہ درود شریف دو سو۲۰۰ مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اور یَاخَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ پانچ سو۵۰۰ بار الحمد شریف سات بار اور درود مذکور دو سو۲۰۰ مرتبہ اور یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ (دو سو۲۰۰ دفعہ) پڑھے اور اپنی حاجت گڑ گڑا کر خداوند تعالےٰ سے مانگے بہت جلد حاجت بر آوے۔

## حاجت پورا ہونے کا پُر تاثیر عمل

اس عمل پر بزرگانِ دین کا قیام ہے اور تاثیر میں سیفِ قاطع ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے۔

شب جمعہ (جمعرات کے دن کے بعد والی رات) عشاء کی نماز کے بعد خلوت (تنہائی) میں دو رکعت نماز پڑھے، اس حاجت کی نیت سے جو چاہتا ہے، پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ انعام (ساتویں پارہ میں ہے) اول سے آخر تک پڑھے۔ پھر دوبارہ از سرِ نو شروع کرے اور اِس آیت تک پڑھے وَکُنْتُمْ عَنْ اٰیٰتِہٖ تَسْتَکْبِرُوْنَ اور



رکوع میں جائے پھر دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد وَلَقَدْ جِئْتُمُوْنَا فُرَادٰی سے آخر سورۃ (ختم) تک پڑھ کے رکوع کرے پھر نماز ختم کرنے کے بعد ہزار۱۰۰۰ بار یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اس کے بعد دُعا مانگے اور گڑ گڑا کر اپنی حاجت (خدا سے) مانگے انشاء اللہ العزیز قبول ہوگی۔ یہ عمل مجرّب ہے خواہ آپ کرے یا دوسرے سے کرائے۔

## ہر قسم کی مہمات حل کرنے کا عمل

سورۂ یٰسین شریف کا ختم ہر مہمات کے واسطے مشائخ سے ثابت ہے جب کوئی ضرورت پیش آئے تو سورۂ یٰسین اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر لفظ مبین سے از سر نو شروع کرتا رہے جب اس طریقہ سے سورہ ختم ہو جائے تو سر ننگا کرکے سجدہ میں جاکر اپنی حاجت نہایت عاجزی سے طلب کرے۔ مقصد کے حصول تک ہر روز معمول رکھے۔

## دشمنوں کی دشمنی اور شر سے حفاظت کے لئے

اکثر مشائخین وعاملین نے کہا ہے کہ یہ آیت قطب دشمنوں کی دشمنی سے محفوظ رکھتی ہے اور ہر آفت اور خوف سے حفاظت رکھتی ہے اور ہر دینی و دنیوی مراد کے پورا ہونے کے واسطے نہایت ہی مجرب ہے۔ آیت قطب یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا

يَغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَ طَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ
يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ
هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ
يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ
كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ
فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى
مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَ
لِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ
الصُّدُوْرِ ؕ

اس آیت شریف کو ۴۰۰ چار سو دفعہ شب بدھ و جمعرات و جمعہ کو بعد نماز عشاء پڑھے اور آیت شریف پڑھنے سے پہلے اور ختم پر ۱۰ دس دس دفعہ درود شریف پڑھے پھر نہایت عاجزی و زاری سے خداوند تعالیٰ سے دعا کرے اور درد سر کو دور کرنے کے لئے سات دفعہ پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ العزیز فوراً آرام ہو جائے گا۔

## ہر مطلب حاصل ہونے کے واسطے

ہر مطلب کے حاصل ہونے کے واسطے ہر روز پندرہ کا نقش پاک زمین پر انار کی لکڑی سے لکھے اور لکھنے کے بعد اس پر پانی چھڑکے اور مقصد کے حصول تک یہ عمل کرتا رہے۔

پندرہ کا نقش یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

## حاجت پورا ہونے کے لئے

صلوٰۃ تنجینا کا ہر روز ۱۰۰۰ ہزار بار پڑھنا حاجات کے پورا ہونے کے لئے بڑا مفید ہے۔ صلوٰۃ تنجینا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ؕ

## برائے مسان

جس لڑکے کو مسان کی بیماری ہو اس پر ۴۱ اکتالیس بار الحمد شریف ساتھ وصل میم بسم اللہ کے (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الخ) پڑھ کر ۴۰ چالیس روز تک دم کیا کرے انشاءاللہ العزیز اس کا وہ مرض جاتا رہے گا اور اگر ۴۱ اکتالیس بار پڑھنے کی فرصت نہ ہو تو تین بار کا پڑھنا بھی کفایت کرے گا۔

## (۲)

تین[۳] دفعہ آیت قطب اور اکتالیس[۴۱] بار سورۃ فاتحہ وصل میم بسم اللہ کے الحمد کی لام کے ساتھ اور تین تین[۳] مرتبہ اول وآخر درود شریف پڑھ کر سوا پاؤ کچھی گھانی کے تیل پر دم کرے اور چالیس[۴۰] روز تک وقت مقررہ پر جس لڑکے کو مسان کی بیماری ہو مالش کرے خداوند تعالیٰ اس کو شفائے کامل عطا فرمائے گا۔ آیت قطب یہ ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا
یَّغْشٰی طَآئِفَةً مِّنْکُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ
یَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَیْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِیَّةِ یَقُوْلُوْنَ هَلْ
لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ کُلَّهٗ لِلّٰهِ یُخْفُوْنَ
فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا یُبْدُوْنَ لَکَ یَقُوْلُوْنَ لَوْ کَانَ لَنَا مِنَ
الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ کُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِکُمْ
لَبَرَزَ الَّذِیْنَ کُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰی مَضَاجِعِهِمْ وَ
لِیَبْتَلِیَ اللّٰهُ مَا فِیْ صُدُوْرِکُمْ وَلِیُمَحِّصَ مَا فِیْ قُلُوْبِکُمْ
وَاللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

## دفع آسیب کے لئے

### مجرب عمل

جس کو آسیب کا خلل ہو تو اس کے بائیں کان میں یہ آیت سات بار پڑھے۔



وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّهٖ جَسَدًا
ثُمَّ اَنَابَ

## دفع آسیب کے لئے

دفع آسیب کا یہ بھی عمل ہے کہ اس کے کان میں سات بار اذان دے اور سورۃ فاتحہ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور آیۃ الکرسی اور سورۃ طارق اور سورۃ حشر کی آیتیں یعنی هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ سے آخر سورہ تک اور سورۃ صافات ساری پڑھے اور پھونک دے آسیب جل جائے گا۔

ف: احراق ذی روح کا بلا ضرورت شدیدہ جائز نہیں اس لئے بہتر یہ ہے کہ پہلے کہہ دے کہ "اگر نہ گئے تو جل جاؤ گے"۔

## آسیب زدہ کے لئے عمل

آسیب زدہ کے واسطے یہ عمل ہے کہ اس کے کان میں سورۃ مومنون کی آیتیں پڑھے یعنی اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ سے آخر سورہ تک پھر دم کرے۔

## آسیب کو دفع کرنے کا عمل

دفع آسیب کا یہ بھی عمل ہے کہ پاک پانی پر سورۃ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور پانچ آیتیں سورۃ جن کی (قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ سے عَلَی اللّٰهِ شَطَطًا) پڑھے اور اس پانی کا اس شخص کے منہ پر چھینٹا مارے کہ ہوش میں آجائے گا اور جب کسی مکان میں جن معلوم

ہو اسی پانی سے اس مکان کی نواحی میں چھینٹے مارے تو وہاں پھر نہ آوے گا۔

## مکان یا دوکان کو کیلنا

جس گھر میں جنات کا عمل دخل ہو اور وہ پتھر پھینکتے ہوں تو یہ آیت:۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا۔

چار لوہے کی کیلوں پر، ہر کیل پر پچیس ۲۵ پچیس ۲۵ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور گھر کے چاروں کونوں میں گاڑ دے۔ انشاء اللہ جنات کا اثر ختم ہو جائے۔

## گھر سے جنات کو دفع کرنا

دفع جن کا یہ عمل بھی بہت مفید ہے کہ اصحاب کہف کے نام گھر کے دیواروں پر لکھے۔ اور وہ نام یہ ہیں۔

یَمْلِیْخَا۔ مَکْسَلْمِیْنَا۔ مَسِیْنَا۔ مَرْنُوْشْ۔ بَرْنُوْشْ شَاذْنُوْشْ۔ مَرْطُوْنُسْ۔ قِطْمِیْر۔

## دفع آسیب کے لئے

دفع آسیب کے لئے کڑوے تیل پر اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَآءِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ایک بار اور اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ تین بار پھر درود شریف مذکورہ بالا پڑھ کر زور سے پھونک مارے اسی ترکیب سے تین



دفعہ پڑھ کر دم کرے پھر آسیب زدہ کے کان میں وقتاً فوقتاً قطرہ قطرہ ٹپکائے انشاء اللہ آسیب دفع ہو جائے گا۔

## آسیب، جن دور کرنے کا عمل

جن کے دور کرنے کے واسطے کڑوے تیل میں اجوائن ملا کر اس پر سات دفعہ یہ اسم (شربت) پڑھے اور آسیب زدہ کے تمام بدن پر مالش کرے بخار بھی ہو تو صرف مریض کے ہاتھ پاؤں پر مالش کرے انشاء اللہ دو تین مرتبہ عمل کرنے سے مریض فوراً اچھا ہو جائے گا۔

## آسیب کو بھگانے کا فلیتہ

آسیب کے دفع کے واسطے یہ فلیتہ بھی مجرب ہے اس کو جلا کر مریض کی ناک میں دھواں پہنچائے۔

فرعون۔ ہامان۔ شداد۔ عاد۔ ثمود۔ نمرود ابلیس کلھم فی نار جحیم جہنم سعیر سقر لظی حطمہ ہاویہ دوزخ شمر۔

## آسیب زدہ کی حفاظت کے لئے

معوذتین کا نقش آسیب زدہ کے واسطے مریض کے گلے یا بازو پر موم جامہ کر کے باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا پاوے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۸۹ | ۳۶۹۲ | ۳۶۹۵ | ۳۶۸۲ |
| ۳۶۹۴ | ۳۶۸۳ | ۳۶۸۸ | ۳۶۹۳ |
| ۳۶۸۴ | ۳۶۹۷ | ۳۶۹۰ | ۳۶۸۷ |
| ۳۶۹۱ | ۳۶۸۶ | ۳۶۸۵ | ۳۶۹۶ |

## آسیب سے نجات کے لئے

اس فلیتہ کو لکھ کر اس پر نیلا ڈورہ لپیٹے اور کوئلوں کی آگ جلا کر آسیب زدہ کے نتھنوں میں دھواں پہنچائے اور مریض کا نام معہ نام اس کی والدہ کے فلیتہ کی پشت پر لکھے۔

وہ فلیتہ یعنی نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ فرعون | ۱۴ ابلیس | ۱۱ ہامان | ۸ ۱۱۳ |
| ۱۲ ابلیس | ۷ ہامان | ۲ ۱۱۳ | ۱۳ فرعون |
| ۶ ہامان | ۹ ۱۱۳ | ۱۶ فرعون | ۳ ابلیس |
| ۱۵ ۱۱۳ | ۴ فرعون | ۵ ابلیس | ۱۰ ہامان |
| عدو فرعون العجل | ابلیس دف الساعۃ | ہامان ... الوحا | ۱۱۳ دف الوحا |

## دفع آسیب وسحر کا مجرب عمل

آسیب زدہ اور جادو کے دفع کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔ سوا پاؤ کچی گھانی کے سرسوں کا تیل کسی تانبے کے برتن میں ڈال کر چودہ۱۴ دفعہ آیتِ قطب پڑھکر تیل پر اس طرح دَم کرے کہ ہر بار پڑھے اور زور کے ساتھ تیل پر پھونکے۔ پھر دَم کیا ہوا تیل آسیب زدہ یا جادو کئے ہوئے کے سارے بدن پر اس طرح ملے کہ بال برابر بھی خالی نہ چھوٹے۔ اس بات کی بھی احتیاط رہے کہ پڑھے ہوئے تیل کی ایک بوند



تک زمین پر نہ گرنے پائے اور نہ اس میں کسی اور کا ہاتھ پڑنے پائے اور بدن پر مالش جو پہلے روز کرے وہ ہی روزمرّہ کرتا رہے۔ نیز جو وقت اوّل دن مقرر کرے اس سے منٹ بھر کا فرق نہ کرے خدا نے چاہا تو بھوت پریت جادو سب دفع ہو جائے۔ وہ آیت قطب یہ ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

### جادو سے نجات کے لئے

جو شخص جادو میں مبتلا ہو اس کے دفعیہ کے واسطے یہ عمل بہت مجرب اور چلتا ہوا ہے کہ معوذتین یعنی قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قرآن پاک کی وہ آیتیں جن میں جادو کا ذکر ہے جو ذیل

ہیں لکھے جاتے ہیں پاک کاغذ پہ لکھیں اور بہتے پانی کی خواہ گنگا کا ہو یا جمنا کا یا کسی اور دریا یا ندی کا ایک اور اوسط درجہ کی ٹھلیا منگا کر اس پانی میں یہ تعویذ ڈالیں جب حروف پانی میں گھل جائیں تو تھوڑا سا پانی اس مریض کو پلائیں اور تھوڑے سے ہاتھ پاؤں دُھلائیں اور بقیہ پانی سے غسل دیں مگر پانی زمین پر نہ گرے اور مستعمل پانی زمین میں دفن کر دیں یہ عمل ہفتہ کے ہفتہ کرنا چاہئے۔ اگر چند دفعہ اس ترکیب سے کیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ جادو کا بالکل اثر باقی نہیں رہے گا جن آیتوں میں جادو کا ذکر ہے وہ یہ ہیں:

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ فَغُلِبُوا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوا صَاغِرِينَ ۝ وَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سَاجِدِينَ ۝ قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِينَ ۝ رَبِّ مُوسٰى وَهٰرُونَ ۝ فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ۝ إِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهُ ۝ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِينَ ۝ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُونَ ۝ إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ ۝ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتٰى ۝

## شیطان، چور، جادو سے حفاظت

تینتیس (۳۳) آیت کا تعویذ یا ورد جادو کے اثر کو دفع کرتا ہے اور شیطان اور چوروں اور درندوں سے پناہ میں رہتا ہے بارہا تجربہ میں آچکا ہے۔ وہ آیتیں یہ ہیں:
چار آیت سورۂ بقر کے اوّل سے مفلحون تک اور آیۃ الکرسی



اور دو۲ آیتیں خالدون تک اور تین۳ آیت سورۂ بقرہ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ سے آخر بقرہ تک اور تین۳ آیتیں سورۂ اعراف کی اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ سے مُحْسِنِیْنَ تک اور سورۂ بنی اسرائیل کی قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ سے آخر تک اور دس۱۰ آیت سورہ وَالصّٰٓفّٰتِ شروع سے لَازِبٍ تک اور تین۳ آیت سورۂ رحمٰن یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے فَلَا تَنْتَصِرٰنِ تک اور تین۳ آیت آخر سورۂ حشر۔ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ سے آخر سورۂ حشر تک اور دو۲ آیت قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ سے شَطَطًا تک

## جادو، نظر بد اور لاعلاج مرض سے صحتیابی۔

جس پہ جادو یا نظر بد کا اثر ہو اور جس مریض کو طبیبوں نے جواب دے دیا ہو تو اس کو چاہیئے کہ یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ یَا حَیُّ کو ہر روز بعد نماز فجر دو سو مرتبہ مع اول و آخر درود شریف چھ چھ بار پڑھے اور اپنے تمام بدن پہ اور پانی پر دم کرے اور وہی پانی صبح و شام پیئے۔ انشاء اللہ العزیز بہت جلد شفا ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# دیگر علماء کے عملیات وتعویذات

## برائے ملازمت یا شادی

(حضرت مولانا دوست محمد قریشی صاحب رحمۃ اللہ علیہ)

برائے ملازمت یا شادی اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یہ آیت تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پھر درود شریف گیارہ بار روزانہ مسلسل بلاناغہ اکتالیس (۴۱) روز پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔ اگر ملازمت کے لئے پڑھا ہے تو ملازمت مل جائے گی اور اگر شادی کے لئے پڑھا ہے تو شادی ہو جائے گی۔ اگر اکتالیس دن سے قبل ہی کام ہو جائے تب بھی اکتالیس دن پورے کرے چھوڑے نہیں وہ آیت یہ ہے

وَاِنۡ تَعُدُّوۡا نِعۡمَةَ اللّٰهِ لَا تُحۡصُوۡهَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ

## ڈاڑھ کے نکالنے کا عمل نیز درد سے نجات

اگر کسی کی ڈاڑھ میں درد رہتا ہو اور اسے نکالنا چاہتا ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ بغیر درد کے ڈاڑھ بآسانی اکھڑ جائے گی درد بالکل نہ ہوگا۔ عمل یہ ہے۔

صبح کے وقت اول وآخر گیارہ بار درود شریف پڑھے درمیان



میں پانچ سو (۵۰۰) بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھے۔ کلمات یہ ہیں۔

یَا حَیُّ یَا قَہَّارُ بِحَقِّ یَا قَہَّا

جب ڈاڑھ اکھیڑنی ہو اول درود شریف تین مرتبہ پھر سات بار یہ کلمات آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر ڈاڑھ پر دم کریں اور اپنے ہاتھوں پر بھی دم کریں اور ایک سے لے کر سات تک گنتی گنیں۔ جب سات کہیں فوراً ڈاڑھ اکھیڑ لیں بالکل درد نہ ہوگا۔ یہ وظیفہ ہمیشہ روزانہ پڑھنا ہے۔ جب وظیفہ چھوڑ دے گا عمل کام نہ کرے گا البتہ اگر سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر ڈاڑھ یا دانت پر دم کر دے گا تو بحکم خدا درد سے آرام آجائے گا۔

## برائے حُب

(مولانا صوفی محمد شفیع صاحب کلورکوٹ)

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی بیوی، بہن بھائی، والد، والدہ اس سے خوش ہو جائیں اور محبت کرنے لگیں تو چاہیے کہ اول اکیس بار درود شریف پڑھے درمیان میں یہ الفاظ پڑھے تین سو (۳۰۰) بار

یَا قَابِضُ اَقۡبِضۡ ثُمَّ قَبَضۡنٰهُ اِلَيۡنَا قَبۡضًا يَّسِيۡرًا ○

آخر میں اکیس مرتبہ درود شریف۔ اکتالیس روز پابندی سے عمل کرے منہ مطلوب کے گھر کی طرف کرے یا گھر میں پڑھے تو متعلقہ شخص کا تصور کرکے پڑھے۔

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز مقصد میں کامیاب نہ ہوگا بلکہ نقصان اٹھائے گا۔

## ادائیگی قرض

(از حضرت مولانا فتح محمد صاحب تھانویؒ)

اگر کوئی شخص قرض میں پھنس گیا ہو اور قرض نہ اترتا ہو تو اسے چاہئے کہ کثرت سے یہ دعا پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے جلد از جلد نجات حاصل ہوگی۔ یہ دعا حدیث شریف میں منقول ہے۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

## ادائیگی قرض کا عمل

(از حضرت شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوریؒ)

اگر کسی شخص پر قرض کا بوجھ چڑھ گیا ہو اور قرض سے چھٹکارہ حاصل کرنا چاہتا ہے تو اسے چاہئے کہ صبح سحر کے وقت نماز تہجد ادا کرے اول تین بار درود شریف پھر یہ کلمات دوسو (۲۰۰) بار پڑھے۔

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد قرض سے نجات حاصل ہوگی۔



## ہر قسم کی مشکلات سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص چاروں طرف سے مشکلات میں گھر گیا ہو اور مشکلات بڑھتی جارہی ہوں تو ایسی صورت میں اسے چاہئے کہ روزانہ بعد نماز فجر سات بار اس دعا کو پڑھ لیا کرے چاہے دیکھ کر ہی پڑھ لے۔ دعا یہ ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَا یَنْسٰی مَنْ ذَکَرَہٗ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَا یُخَیِّبُ مَنْ دَعَاہُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَا یَکِلُ مَنْ تَوَکَّلَ عَلَیْہِ اِلٰی غَیْرِہٖ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھُوَ ثِقَتُنَا حِیْنَ تَنْقَطِعُ عَنَّا الْحِیَلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھُوَ رَجَاءُنَا حِیْنَ تَسُوْءُ ظُنُوْنُنَا بِاَعْمَالِنَا اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ یَکْشِفُ ضُرَّنَا عِنْدَ کُرُبَتِنَا۔

## ہر مشکل سے نجات کے لئے

(از حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ)

ہر مشکل سے نجات حاصل کرنے کے لئے کثرت سے مندرجہ ذیل کلمات کا ورد رکھے انشاء اللہ تعالےٰ ہر ضرورت پوری ہوگی اور ہر مشکل سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ

## ام الصبیان (سوکھا وغیرہ) کا گنڈہ

ایک دھاگہ لیں خواہ کسی رنگ کا ہو۔ اس کے سات یا ۹ نو یا گیارہ ۱۱ تار لیں اور اس پر الحمد شریف مع بسم اللہ شریف کے ایک دفعہ پڑھ کر گرہ لگا دیں۔ اس طرح اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں اور اکتالیس (۴۱) گرہ لگائیں اور ام الصبیان والے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ محفوظ ہو جائے گا۔

## گمشدہ کے ملنے کے لئے

(از شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحؒ)

اگر کوئی چیز گم ہو جائے، یا آدمی یا جانور بھاگ جائے تو اس کے لئے سورۃ لقمان (پ۲۱) مکمل سات مرتبہ پڑھے اور اپنے چاروں طرف شہادت کی انگلی (کلمہ والی انگلی) گھمائے اس کے بعد سات بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھے۔

اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَمْسَیْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ۔ دستک دے (تالی بجادے یا دروازہ کھٹکھٹادے) وہ گمشدہ چیز یا بھاگا ہوا آدمی یا جانور مل جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## چھوٹی یا بڑی مصیبت سے نجات کے لئے

چھوٹی مصیبت ہو یا بڑی اس سے نجات کے لئے ایک



تسبیح روزانہ پابندی کے ساتھ (یعنی ایک ۱۰۰ سو مرتبہ) پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مصیبت راحت میں بدل جائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ فِیْ مُصِیْبَتِیْ وَاخْلُفْ لِیْ خَیْرًا مِّنْھَا۔

## برائے چیز گمشدہ (کھوئی ہوئی چیز کا ملنا)

(از حضرت مولانا عبیداللہ انور صاحب رحؒ)

اگر کوئی چیز گم ہوئی، کوئی آدمی، عورت، لڑکا یا لڑکی گھر سے بھاگ گیا یا کوئی جانور بھاگ گیا تو سورۃ والضحیٰ (پ۳۰) مکمل کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ چیز، یا آدمی یا جانور واپس اپنے گھر آجائے گا۔

## بچھو یا سانپ کو پکڑنا۔ ان کا زہر اثر نہ کرنا

(از حافظ عبدالخالق صاحب زرگر رحؒ)

اول سورۃ قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ۔ کی زکوٰۃ ادا کرے۔ وہ اس طرح کہ رمضان المبارک کی پہلی تاریخ یعنی پہلے روزے کو بعد نماز عشاء سے شروع کرے۔ اول گیارہ ۱۱ بار درود ابراھیمی پڑھے۔ اس کے بعد سورۃ قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ مکمل ایک سو ۱۰۱ ایک بار پڑھے۔ آخر میں گیارہ ۱۱ بار درود شریف ابراھیمی پڑھے اسی طرح روزانہ پڑھا کرے ناغہ نہ کرے اور مسلسل اکتالیس ۴۱

دن کرے۔

زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد روزانہ اکیس ۲۱ مرتبہ سورۃ قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ مکمل پڑھ لیا کرے۔ ناغہ نہ کرے۔

عامل اگر زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد سانپ پکڑنا چاہے تو اول وآخر تین ۳ بار درود شریف ابراھیمی اور درمیان میں گیارہ ۱۱ بار سورۃ قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ پڑھ کر سانپ کو پکڑ لے۔ پھر اگر اس سانپ کو اپنے پاس رکھنا چاہے اور خوراک کھلا سکے تو اپنے پاس رکھ لے ورنہ چھوڑ دے۔ سانپ کو مارے ہرگز نہیں۔ اگر سانپ ڈس بھی لے گا تو زہر کا اثر نہ ہوگا۔ اگر اس سورۃ شریف (قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ) کا تعویذ جس کو لکھ کر دے دے اس کو کبھی سانپ نہ ڈسے گا۔ جب تک یہ تعویذ اس کے پاس رہے۔ یہ ہر سانپ (کھیرا، سیاہ، مشکی، پدم، کھنٹر وغیرہ) کے لئے کارآمد ہے۔ اگر سانپ کو کسی مصلحت کے تحت مارنا پڑ جائے تو خود نہ مارے بلکہ کسی دوسرے شخص سے کہہ دے وہ سانپ کو مار دے۔

سانپ کے ڈسنے کی جگہ پر تعویذ باندھے اور دم بھی کرے۔ پانی پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائے۔ اور سو دو سو میل دور سانپ کے کاٹے ہوئے مریض پر پڑھ کر دم کرنے کے لئے اس طرف منہ کر کے پھونک مار دے انشاء اللہ تعالیٰ مریض سانپ کے زہر سے محفوظ ہو جائے گا۔ یہ بہت عمدہ عمل ہے۔ بچھو کے کاٹے کا بھی یہی عمل ہے۔



سورۃ قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

سورۃ الکافرون کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۴۵ | ۹۴۰ | ۹۴۷ |
| ۹۴۶ | ۹۴۴ | ۹۴۲ |
| ۹۴۱ | ۹۴۸ | ۹۴۳ |

## ہر قسم کی مشکلات کے حل کے لئے

کیسی ہی بڑی سے بڑی مصیبت ہو جو شخص اکتالیس ۴۱ بار سورۃ یٰسین شریف برابر پڑھتا رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔

## برائے دفع آسیب وسحر کے لئے

دفع آسیب وسحر کے لئے یہ بہت مفید عمل ہے اور اس کے ذریعہ سے آسیب دفع ہو جاتا ہے اور سحر سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ عمل یہ ہے۔

ایک مرتبہ سورۃ یٰسین شریف اس طرح پڑھے کہ جب مبین

کا لفظ آئے تو گیارہ بار سورۃ اخلاص (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ مکمل) پڑھے اور ایک بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخر تک اور ایک بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک پڑھے اور اول و آخر اس عمل کے سات سات بار درود شریف پڑھے اور سرسوں کے تیل پہ دم کرکے مریض کے تمام بدن پر مالش کریں سر سے لے کر پاؤں تک کوئی جگہ جسم کی خالی نہ رہے پاک حالت میں لگائیں۔ تیل لگانے کے ایک گھنٹہ بعد چاہیں تو غسل کرلیں ورنہ کوئی حرج نہیں۔ اگر اس پر ایک سو بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مکمل اور ایک سو بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مکمل مزید پڑھ کر دم کردیں تو بہت بہتر ہے۔ اکیس دن تک مسلسل بلاناغہ ایک وقت مقررہ پہ مالش کریں۔ اور یہی عمل پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں۔ سوا دو کلو سرسوں بازار سے خرید کر اپنے سامنے تیل نکلوالیں تاکہ صحیح سرسوں کا تیل حاصل ہو۔

## برائے کامیابی مقدمہ

(از مولانا حسین علیؒ واں بھچراں میانوالی)

اگر کوئی شخص مقدمہ میں پھنس گیا ہو تو بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور سات بار دعائے حزب البحر پڑھے۔ یہ عمل سات روز تک مسلسل اور پابندی کے ساتھ کرے انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں فتح ہی فتح ہوگی۔

تنبیہ: خود پڑھے یا اسکی جگہ کوئی دوسرا پڑھے۔



# عملیات و تعویذات

(حضرت اقدس مولانا عبداللہ بہلوی رحمۃ اللہ علیہ)

## دشمنوں کے شر اور فتنہ سے حفاظت کے لئے اور مقدمہ میں کامیابی

جس شخص کو دشمن ستاتے ہیں، بلاوجہ مقدمہ بازی کرتے ہیں اور طرح طرح کے الزامات لگاکر بدنام کرتے ہیں ایسے دشمنوں سے حفاظت کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام رہے گا اس کا ہر منصوبہ ناکام ہوگا۔ وہ عمل یہ ہے۔

اول درود شریف گیارہ بار پھر ایک سو ایک (١٠١) بارہ سورۃ لایلاف قریش (مکمل) پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر عاجزی اور نیازمندی کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا کرے اور جب تک دشمن کا شر باقی رہے اس عمل کو کرتا رہے۔ بعد نماز عشاء یہ عمل کرے تو بہتر ہے ورنہ جس وقت فرصت ہو کرے۔

## ہر مشکل کے حل کے لئے اور دشمنوں کے شر و فتنہ کے خاتمہ کے لئے اور مقدمہ میں کامیابی

جو شخص دشمنوں میں گھرا ہو اور دشمن اسے ستاتے ہوں یا کوئی ایسی مشکل آگئی ہو جس کا حل دور دور نظر نہ آتا ہو دل

پریشان رہتا ہو۔ دماغ کام نہ کرتا ہو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل عمل ہر مشکل سے نجات دلائے گا اور دشمنوں کے شر و فتنہ کا خاتمہ کردے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ وہ عمل یہ ہے۔

بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پھر تین سو (۳۰۰) بار یہ آیت پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَى اللّٰهِ

پھر پانچ سو پچھتر (۵۷۵) بار پڑھے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

اس کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) بار سورۃ لایلاف قریش (مکمل) پڑھے سورۃ لایلاف قریش یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ

آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بڑی سے بڑی مشکل حل ہوگی اور دشمنوں کا شر و فتنہ ختم ہوگا۔ اگر مقدمہ بازی ہو رہی ہے تو مقدمہ میں بھی انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی یا مقدمہ کرنے والا خود راضی نامہ کرلے گا۔



## دل کا غنیٰ اور مال و دولت حاصل ہو

روزانہ اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں دو سو (۲۰۰) بار سورۃ اخلاص مکمل (قل ھو اللہ احد آخر تک) پڑھے اس کے بعد دو سو (۲۰۰) بار یہ کلمات پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ

اگر ان کلمات کے بعد گیارہ مرتبہ سورۃ مزمل مکمل (پ ۲۹) پڑھ لے تو اور زیادہ مالامال ہوگا اور اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورۃ مزمل پڑھے تو بہت زیادہ ترقی ہو۔

## ہر تکلیف و بیماری سے نجات اور حاجت پوری ہونے کے لئے

(از مولانا سلیم اللہ صاحب تلمیذ حضرت درخواستی رح)

یہ عمل ہر تکلیف اور بیماری سے نجات حاصل کرنے اور ہر قسم کی حاجت پوری ہونے کے لئے مجرب اور زود اثر ہے۔

ہر قسم کی پریشانی، بیماری اور بیماری سے نجات کے لئے صبح کی نماز کے بعد معمولات اور تلاوت سے فارغ ہونے کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اور درمیان میں کم از کم سات بار اور زیادہ سے زیادہ ایک سو (۱۰۰) بار یہ کلمات پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ

صحت کاملہ وعاجلہ حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَاغِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَۃٍ وَّ مُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَۃٍ وَّ مُوْنِسِیْ عِنْدَ کُلِّ وَحْشَۃٍ وَّ مَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّۃٍ وَّ رَجَآئِیْ حِیْنَ تَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ۔

بہتر یہ ہے کہ ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے۔

اگر قرض دار ہے یا مفلس ونادار ہے تو تنگدستی دور ہونے اور روزی کے فراخ ہونے کی نیت کر کے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غربت دور ہوگی اور مال دار ہوجائے گا، اگر کسی مصیبت میں گرفتار ہے تو اس کے دور ہونے کی نیت سے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔

## استخارہ

دعائے استخارہ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے دعائے خیر کرتا رہے۔ استخارہ کرنے کے بعد ندامت نہیں اور یہ مشورہ کرنا نہیں ہے مشورہ تو دوستوں سے ہوتا ہے۔ استخارہ سنت ہے۔ اس کی دعا مشہور ہے اس کے پڑھ لینے سے سات روز کے اندر اندر قلب میں ایک رجحان پیدا ہوجاتا ہے اور یہ خواب میں کچھ نظر آنا یا یہ قلبی رجحان حجت شرعیہ نہیں ہیں کہ ضرور ایسا ہی کرنا پڑے۔ اور یہ جو دوسروں سے استخارہ کرایا کرتے ہیں یہ کچھ نہیں ہے۔

(چھوٹا سا استخارہ یہ ہے)

نماز عشاء کے بعد یا رات کو سوتے وقت گیارہ (۱۱) مرتبہ یہ



کلمات پڑھ لیا کرے اور یہ حدیث میں آیا ہے۔ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰھُمَّ خِرْلِیْ وَاخْتَرْلِیْ

کم از کم دنوں میں معلوم ہوجائے تو بہتر ہے ورنہ سات روز کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قلب میں اس کام کے کرنے کے جذبات شدت سے پیدا ہوں گے۔

## حسب مرضی جگہ شادی کے لئے

اگر کسی لڑکی سے شادی کرنا چاہتا ہے اور لڑکی والے بلاوجہ انکار کرتے ہیں حالانکہ جوڑ بھی صحیح لڑکا شکل وصورت اور ملازمت کاروبار میں ٹھیک ہے تو اس کے لئے یہ عمل کرے۔

عشاء کی نماز کے بعد جب سب لوگ سوجائیں تو دو (۲) رکعت نماز نفل ادا کرے اور تشہد کی ہیئت (شکل) میں قبلہ کی طرف کر کے بیٹھے اور حضور دل سے مندرجہ ذیل کلمات چار سو پچاس (۴۵۰) مرتبہ پڑھے اور اپنے مطلوب، کا تصور کرے جب یہ تعداد پوری کرلے تو سات مرتبہ حزب البحر (دعائے حزب البحر) پڑھے۔ اسی طرح روزانہ کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

## مشکلات کے حل کے لئے ختم خواجگان

اگر ملکی حالات یا گھریلو حالات درست نہ ہوں یا ہر وقت جان ومال کے ضیاع کا خوف رہتا ہو تو ایسی صورت میں کسی بھی

وقت چند آدمی مل کر یا اکیلا آدمی ختم خواجگان کر لے بحکم خدا مشکلات سے نجات حاصل ہو گی۔ ظالم کا ظلم ختم ہو جائے گا۔

اس کا طریقہ یہ ہے

اول دس مرتبہ درود شریف۔ پھر تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ مِنَ
اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ۔

اس کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ اَلَمْ نَشْرَحْ۔

سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ
الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۭ
فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۭ فَاِذَا
فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ

اس کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ مِنَ
اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ۔

آخر میں پھر دس بار درود شریف۔

## برائے حب

اگر کوئی شخص کسی جگہ شادی کا طالب ہو باوجود ہر اعتبار سے لڑکا صحیح ہونے کے نہ دیتے ہوں تو اس کے لئے بعد نماز عصر



خالی مکان میں جس میں کوئی نہ ہو قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور مسلسل اور بلا تعداد مغرب کی اذان تک پڑھتا رہے اس کے بعد یہ دعا مانگے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ عصر کی نماز کے بعد کسی سے بات نہ کرے بلکہ خاموشی سے اپنی جگہ جا کر پڑھنا شروع کر دے۔ بدھ، جمعرات اور جمعہ تین ۳ دن مسلسل بلا ناغہ عمل کرنا ہے۔ وہ کلمات جو بعد عصر پڑھنے ہیں یہ ہیں

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ

اس کے بعد یہ دعا مانگنی ہے۔

اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَيَّ فُلَانَةَ بِنْتَ فُلَانَةَ (یہاں لڑکی
اور اس کی ماں کا نام لے) حَتّٰى يَأْتِيَ اِلَيَّ خَاضِعًا ذَلِيْلًا
مِنْ غَيْرِ مُهْلَةٍ وَشَغَلَهُ بِمَحَبَّتِيْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اگر لڑکی عمل کر رہی ہے لڑکے کے لئے تو فلاں بن فلاں (یہاں لڑکے کا اور اس کے باپ کا نام لے)



# عملیات وتعویذات

(حضرت حافظ الحدیث مولانا محمد عبد اللہ درخواستی رحمۃ اللہ علیہ)

## علم میں اضافہ اور ترقی اور علم کے حصول میں جملہ رکاوٹیں ختم

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ علم میں بڑی ڈگریاں حاصل کرے اور علم میں ترقی واضافہ ہو اور ہر قسم کی رکاوٹیں چاہے مالی ہوں یا دماغی ختم ہو جائیں تو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ علم میں ترقی کرے گا اور جملہ رکاوٹیں ختم ہوں گی۔ وہ عمل یہ ہے۔

ہر فرض نماز کے بعد درود شریف تین مرتبہ پڑھے۔ پھر یہ آیت تین مرتبہ پڑھے۔

سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ۗ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۝

اس کے بعد گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھے

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ۝

پھر آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔

## ہر تکلیف، بیماری اور حاجت نیز دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

یہ عمل ہر تکلیف اور بیماری سے نجات دیتا ہے۔ جملہ حاجتوں کے پورا ہونے کا ذریعہ ہے اور دشمنوں کے شر وفتنہ اور ایذاء وتکلیف سے نجات دلاتا ہے۔ غرضیکہ جس ضرورت اور حاجت کے لئے یہ عمل کیا جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ وہ عمل



یہ ہے۔

نماز فجر کے بعد اپنے معمولات (تلاوت قرآن مجید، درود و وظائف ونماز اشراق) سے فارغ ہونے کے بعد اول وآخر تین تین بار درود شریف پڑھیں اور درمیان میں کم از کم سات (۷) بار یا زیادہ سے زیادہ ایک سو (۱۰۰) بار یہ کلمات پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں۔

قادریہ سلسلہ کا درود شریف یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ۔

وہ کلمات یہ ہیں

يَا غِيَاثِيْ عِنْدَ كُلِّ كُرْبَةٍ وَ مُجِيْبِيْ عِنْدَ كُلِّ دَعْوَةٍ وَ مُؤْنِسِيْ عِنْدَ كُلِّ وَحْشَةٍ وَ مَعَاذِيْ عِنْدَ كُلِّ شِدَّةٍ وَ رَجَائِيْ حِيْنَ تَنْقَطِعُ حِيْلَتِيْ۔

**تنبیہ:** تمام عملیات واوراد میں نیت محض رضاء خداوندی کرلے اس کی برکت سے مقاصد دینی ودنیاوی حاصل ہوں گے

## ہر قسم کے دشمن، موذی جانور سے حفاظت اور ہر ناگہانی مصیبت سے بچاؤ کے لئے

اگر کوئی آدمی دشمنوں کے نرغے میں پھنس جائے۔ یا موذی جانور سے واسطہ پڑ جائے یا کوئی ناگہانی مصیبت آجائے تو فوراً ان کلمات کا ورد شروع کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے نقصان سے

محفوظ رہے گا۔ اور ہر نماز کے بعد ایک سو بار پڑھ لیا کرے تو بحکم خدا ہر نقصان و مصیبت سے بچا رہے گا اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَغِثْنِیْ یَا رَحْمٰنُ

## چوری گیا ہوا مال یا غائب اور بھاگے ہوئے کی واپسی

اگر کوئی شخص بھاگ جائے یا غائب ہو جائے یا مال چوری ہو جائے اس کی واپسی کے لئے یہ آیت پندرہ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اور ایک تسبیح پڑھنے کے بعد جس مقصد کے لئے دعا کرنی ہو اس مقصد کے حصول کے لئے دعا کریں مثلاً مال کی بازیابی کی دعا یا کھوئے ہوئے آدمی یا غائب ہونے والے جانور کی دوبارہ آنے کے لئے دعا کرے۔ وہ آیت یہ ہے۔

رَبَّنَآ اِنَّکَ جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْہِ ط
اِنَّ اللّٰہَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ۹

## برائے درد گردہ و پیشاب کی رکاوٹ ختم

ان آیات شریفہ کو باوضو کالی کچی روشنائی سے یا عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے لکھے اور پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد گردہ سے نجات حاصل ہوگی اور پیشاب کا بند کھل جائے گا۔ بہت مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ وَاِذِ اسْتَسْقٰی مُوْسٰی



لِقَوْمِہٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاکَ الْحَجَرَ ط فَانْفَجَرَتْ مِنْہُ اثْنَتَا عَشْرَۃَ عَیْنًا ط قَدْ عَلِمَ کُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَہُمْ ط کُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰہِ وَلَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِیْنَ ہ

وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۵ فَکَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۶

وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُکَّتَا دَکَّۃً وَّاحِدَۃً ۱۴

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

(از حضرت مولانا محمد عبداللہ درخواستیؒ و مولانا عبد الخالق صاحبؒ)

اگر میاں بیوی میں اختلاف رہتا ہو اور بات بات پر لڑائی ہوتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش دو عدد باوضو لکھے اور موم جامہ کرے اور تعویذ پر عطر و خوشبو لگائے یا اسے لوبان کی دھونی دے۔ مرد اپنے داہنے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ عورت اگر باندھنا چاہے تو گلے میں ڈال لے۔ یہ نقش صرف میاں بیوی کی محبت کے لئے ہے ناجائز محبت کے لئے کام نہیں کرے گا۔ دوسرا نقش پیٹ کر دو پاک پتھروں کے درمیان دبا دے یا چوکھٹ کے اوپر کے حصہ میں لگا دے۔ نقش یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۷۸۶ فَسَیَکْفِیْکَہُمُ اللّٰہُ ۚ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ؕ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ؕ یَا وَدُوْدُ ۸ | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ ۚ یَا کَرِیْمُ ۱۱ | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ یَا رَحِیْمُ ۱۴ | یُحِبُّوْنَہُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ یَا غَفَّارُ ۱ |
| یُحِبُّوْنَہُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ یَا لَطِیْفُ ۱۳ | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ یَا رَحِیْمُ ۲ | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ ۚ یَا کَرِیْمُ ۷ | اِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ؕ یَا وَدُوْدُ ۱۲ |
| وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ ۚ یَا رَحْمٰنُ ۳ | اِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ؕ یَا رَحِیْمُ ۱۶ | یُحِبُّوْنَہُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ یَا رَحْمٰنُ ۹ | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ یَا لَطِیْفُ ۶ |
| وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ یَا رَحِیْمُ ۱۰ | یُحِبُّوْنَہُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ یَا کَرِیْمُ ۵ | اِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ؕ یَا اَللّٰہُ ۴ | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ ۚ یَا رَحْمٰنُ ۱۵ |

اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ قَلْبَ فلاں بن فلاں عَلٰی حُبِّ فلانہ بنت فلانہ بِحَقِّ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝

ف: پہلے فلاں کی جگہ پر مرد اور اس کے والد کا نام لکھے اور دوسرے فلانہ کی جگہ پر عورت اور اسکی ماں کا نام لکھے۔ اگر عورت یہ چاہتی ہے کہ میاں لڑائی جھگڑا نہ کرے تو پہلے عورت اور اس کی ماں کا نام لکھے اور بعد میں مرد اور اس کے باپ کا نام لکھے۔

## تسخیر خلائق، مہربانی و سرخروئی اور رزق میں ترقی کے لئے

(از شاہ اھل اللہ صاحبؒ)

لوگوں کی تسخیر، لوگوں کی مہربانی اور ان کی نگاہ میں عزت



والا بننے اور رزق میں برکت اور ترقی کے لئے اسم یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کا نقش لکھے۔ حَیُّ کے عدد ۱۸ اور قَیُّوْمُ کے ۱۵۶ ہیں دونوں کے کل عدد ملا کر ۱۷۴ ہوئے۔

یہ نقش جمعہ کے دن طلوع آفتاب (سورج نکلنے) کے وقت لکھا جاتا ہے لیکن شرط یہ ہے کہ چاند کی گیارہ تاریخ کو جمعہ ہو یا بارہ تاریخ کو جمعہ اگر گیارہ یا بارہ تاریخ چاند کا جمعہ نہیں ہے تو نہیں لکھا جائے گا۔

یہ نقش لکھنے والا ہمیشہ روزانہ بوقت طلوع آفتاب ایک سو چوہتر (۱۷۴) بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کا ورد جاری رکھے (یعنی روزانہ بلاناغہ پڑھتا رہے) نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۴۶ | ۴۹ | ۳۶ |
| ۴۸ | ۳۷ | ۴۲ | ۴۷ |
| ۳۸ | ۵۱ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۵ | ۴۰ | ۳۹ | ۵۰ |

## حسب پسند جگہ شادی

(از مولانا نور محمد صاحبؒ)

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ فلاں جگہ رشتہ ہو یا لڑکی یہ چاہتی ہے کہ فلاں جگہ رشتہ ہو تو مندرجہ ذیل نقش عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے باوضو لکھے۔ اور دو پاک پتھروں کے درمیان

اس طرح تعویذ کو رکھے کہ پتھر کا وزن تعویذ پر ہو۔ پتھر کم از کم دو کلو وزنی ہو اس سے کم نہ ہو اگر زیادہ وزن کا ہو تو کوئی حرج نہیں ہے۔ پتھر پاک زمین پر رکھے کسی تخت، چوکی وغیرہ پر نہ رکھے یہ نقش نوچندی پیر (سوموار کے دن) سورج نکلنے سے قبل رکھے۔ کئی عدد لکھ کر رکھ لے پھر جس کو دے اس کا نام مع ولدیت اور مطلوبہ (عورت) کا نام مع نام والدہ نقش کے نیچے لکھدے۔ اس نقش کا ھدیہ -/۱۳۴ روپے (ایک سو چونتیس روپے) وصول کرے بلا ھدیہ کسی کو نہ دے اس نقش کی خانہ پُری اس طرح کرے کہ پہلے وہ چار خانے لکھے جس پر ۱ لکھا ہے پھر ۲ کے چار خانے پُر کرے۔ اسی ترتیب سے آٹھوں خانے پُر کرے نقش کے نیچے مرد اور اس کے والد کا نام الحب لکھے پھر مطلوبہ (عورت) کا نام اور اسکی والدہ کا نام لکھے۔ صرف جائز مقصد کے لئے کام کرے گا ناجائز کے لئے کامیاب نہ ہوگا۔ یہ نقش طالب (چاہنے والا) اپنے تکیہ کے نیچے بھی رکھ سکتا ہے۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ولم | یولد | ولم | یکن |
| ۵ | هو | الله | احد | الله |
| ۷ | یولد | ولم | یکن | له |
| ۱ | قل | هو | الله | احد |
| ۶ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| ۴ | له | کفوا | احد | قل |
| ۲ | الله | الصمد | لم | یلد |
| ۸ | | کفوا | احد | |

فلاں بن فلاں علی حب فلانۃ بنت فلانۃ



## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

ہر مقصد میں کامیابی اور ہر پریشانی سے نجات کے لئے ختم شریف حضرت محبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا کرے۔ پڑھنے والے طاق ہوں یعنی ایک[1]، تین[3]، پانچ[5]، سات، نو[9]، گیارہ[11]، تیرہ[13]، پندرہ[15] کے حساب سے ہوں جوڑا یعنی دو[2]، چار[4]، چھ[6] کے حساب سے نہ ہوں۔

اول پانچ سو بار (۵۰۰) درود شریف پڑھیں، پھر پانچ سو (۵۰۰) بار حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ آخر میں پھر پانچ سو (۵۰۰) بار درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب اس طرح حضرت محبوب سبحانیؒ کی روح کو بخشے۔ یعنی یہ کہے۔

اے اللہ۔ جو پڑھا گیا ہے اس کو قبول فرما اور حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل میں حضرت محبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو اس کا ثواب پہنچے۔

اس کے بعد حل مقصد، اپنی حاجت، اپنی پریشانی سے نجات کے لئے اللہ تعالی سے دعا مانگے اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی اور ہر پریشانی سے نجات حاصل ہوگی۔ عمل مجرب ہے۔

## برائے دفع ظالم دشمن

جس شخص پر کوئی ظالم ظلم کرتا ہو اور طرح طرح سے نقصان

پہنچاتا ہو اور جان سے ختم کرنا چاہتا ہو ایسے ظالم کے دفع ہونے کے لئے مندرجہ ذیل عمل کرے۔

بروز ہفتہ یا بروز اتوار کسی درخت کے ہرے پتے توڑ کر لائے اور سات مرتبہ باوضو درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد یہ آیت سات بار پڑھے پھر سات بار درود شریف پڑھے۔ اور ان پتوں پر دم کرے اور ان پتوں کو درمیان سے توڑ کر یا کاٹ کر دو دو ٹکڑوں میں بانٹ لے اس طرح کہ ہر ایک پتے کا ایک حصہ الگ ہو اور دوسرا حصہ الگ پھر پہلے حصہ کے پتے بغل میں رکھے اور دوسرے حصہ کے پتے سر کے تکیہ کے نیچے رکھ کر سویا کرے۔ وہ آیت جو پڑھ کر پتوں پر دم کرنی ہے یہ ہے۔

وَاللّٰہُ اَشَدُّ بَاْسًا وَّ اَشَدُّ تَنْکِیْلًا ۔

عرق گلاب میں زعفران حل کرکے (گھول کر) اس سے باوضو تعویذ لکھے اور لوبان کی دھونی دے کر موم جامہ کرکے سیدھے ہاتھ میں (بازو پر) باندھ لے یا ٹوپی (کلاہ۔ پگڑی) میں لگالے۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یٰمُوْسٰی لَا تَخَفْ قف
اِنِّیْ لَا یَخَافُ لَدَیَّ الْمُرْسَلُوْنَ ۔
یٰمُوْسٰٓی اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ قف اِنَّکَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ ۔
لَا تَخَفْ وقفۃ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۔
لَا تَخَافَا اِنَّنِیْ مَعَکُمَآ اَسْمَعُ وَاَرٰی ۔



لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا ج

نیز جب دشمن کے سامنے جائے یا اس کی شکل نظر آئے تو دس بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے اور دشمن اور حاکم کی طرف منہ کرکے پھونک دے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگی اور اگر مقدمہ ہوگیا ہے تو سورۃ قریش کامیابی اور ختم مقدمہ تک ہر روز بلاناغہ ایک سو مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو بار یہ کلمات پڑھے۔

وَاللّٰہُ ھَادِیْ عَلٰی کَرَمِکَ اِعْتِمَادِیْ

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے مقابلے میں مکمل کامیابی حاصل ہوگی۔ اور دشمن دفع ہوگا۔

سورۃ قریش یہ ہے۔

سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۔ اٖلٰفِھِمْ رِحْلَۃَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۔
فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ ھٰذَا الْبَیْتِ ۔ الَّذِیْٓ اَطْعَمَھُمْ مِّنْ
جُوْعٍ ۔ وَّاٰمَنَھُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۔

## برائے خرابی و ہلاکت دشمن

اگر کوئی دشمن جان سے مارنا چاہتا ہو یا جائیداد و مکان پر قبضہ کرکے بیٹھا ہے۔ حق پر غاصبانہ قابض ہے اس کے لئے یہ عمل مفید ہے۔

شنبہ (ہفتہ) کے دن چاند کی آخری تاریخوں (آخری عشرہ) میں ان آیات کو باوضو لکھ کر وہ کاغذ ایک شیشی میں رکھے اور اس شیشی پر درخت کے پتوں کا رس ڈال کر دشمن کے گھر میں وہ شیشی دفن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن طرح طرح کی آفات ومصائب میں مبتلا ہو کر خراب، برباد اور ہلاک ہوگا۔

شرط یہ ہے کہ بلاوجہ کسی پر ظلم نہ کرے اور یہ عمل کرنے سے قبل کسی نیک اور متقی عالم دین سے مشورہ کر لے۔ ورنہ زیادتی کرنے پر خود نقصان اٹھائے گا۔

آیات یہ ہیں۔

أَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ ۝ إِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ ۝
الَّتِي لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ ۝ وَثَمُودَ الَّذِينَ
جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ ۝ وَفِرْعَوْنَ ذِي الْأَوْتَادِ ۝
الَّذِينَ طَغَوْا فِي الْبِلَادِ ۝ فَأَكْثَرُوا فِيهَا الْفَسَادَ ۝
فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ ۝ إِنَّ رَبَّكَ
لَبِالْمِرْصَادِ ۝
فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهُ أَحَدٌ ۝ وَلَا
يُوثِقُ وَثَاقَهُ أَحَدٌ ۝



# عمل برائے دفع جنات

(حضرت مولانا محمد عبد اللہ درخواستی رحمۃ اللہ علیہ)

جس کسی پر جنات کا سایہ ہو یا گھر میں جنات ہوں اور وہ اہل خانہ کو تنگ کرتے ہوں تو اس کے لئے یہ عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ گھر سے جنات دفع ہوں گے اور جس شخص پر سایہ ہے وہ صحیح اور تندرست ہو جائے گا۔ عمل یہ ہے۔

اول درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ پھر سورۃ الفاتحہ سات بار۔ سورۃ الفاتحہ یہ ہے

سُورَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ۝ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝
مَالِكِ يَوْمِ الدِّينِ ۝ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ۝
اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ ۝

سورۃ بقرہ الٓمٓ سے الْمُفْلِحُونَ تک سات بار۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

الٓمٓ ۝ ذَٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ ۛ فِيهِ ۛ هُدًى
لِّلْمُتَّقِينَ ۝ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيمُونَ
الصَّلَاةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ ۝ وَالَّذِينَ

يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ج
وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ؕ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ
رَّبِّهِمْ ق وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

سات بار آیۃ الکرسی۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط
مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ
مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا يُحِيْطُوْنَ
بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ ج وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِيُّ
الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ قف قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ
مِنَ الْغَيِّ ج فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ
فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ق لَا انْفِصَامَ لَهَا ط
وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ط
يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط وَالَّذِيْنَ
كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓئُهُمُ الطَّاغُوْتُ ط يُخْرِجُوْنَهُمْ
مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ط اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ
النَّارِ ج هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

سات بار اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک۔ وہ آیات یہ ہیں۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ط
كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ قف



لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ قف وَقَالُوْا سَمِعْنَا
وَاَطَعْنَا ق غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا
يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ط لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ
عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ط رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ
اَوْ اَخْطَاْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا
حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا
مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ج وَاعْفُ عَنَّا وقفہ وَاغْفِرْ لَنَا وقفہ
وَارْحَمْنَا وقفہ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ
الْكٰفِرِيْنَ ۝

سات بار اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا سے آخر تک

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا
لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ج لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ ج رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۝ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ
اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لا لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ لا فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ
عِنْدَ رَبِّهٖ ط اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ وَقُلْ
رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

سات بار سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔ وہ یہ ہے۔

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

سات بار سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ الخ وہ آیت یہ ہے

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝

سات بار سورۂ حشر کی آخری تین آیتیں۔ وہ یہ ہیں

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ
السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ
سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ
الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ
مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

سات بار یہ کلمات پڑھے

اَیُّھَا الْجَانُّ الْمَارِدُ اُخْرُجْ عَنَّا فَاِنْ لَّمْ تَخْرُجْ
عَنَّا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

یہ تمام آیات و کلمات باوضو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض پر بھی دم کریں اور باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ مریض سارا دن یہی پڑھا ہوا پانی پیئے۔ سات دن عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ جنات خود بخود جل کر راکھ ہو جائیں گے۔ چھیڑ چھاڑ نہیں کرنی۔ انہی آیات کے عامل سے جنات میدان، گھر چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔

نیز جس گھر میں جنات کا دخل ہو اس گھر میں روز ایک وقت مقررہ پر سورۃ بقرہ بلند آواز سے پڑھی جاتے۔ اکتالیس دن۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنات اس گھر سے چلے جائیں گے۔

یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دیا جائے۔ یہ نقش حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کا تعلیم فرمودہ ہے۔



نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ |

## تمام جسمانی امراض کا علاج اور گناہوں سے چھٹکارہ

بارش یا چشمہ کا پانی لے (اگر نہ ملے تو کنوئیں، دریا، نہر کا پانی لے لے) اس پر ستر (۷۰) بار سورۃ فاتحہ مکمل۔ ستر (۷۰) بار آیۃ الکرسی۔ ستر (۷۰) بار سورۃ اخلاص مکمل۔ ستر (۷۰) بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مکمل۔ ستر (۷۰) بار قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مکمل پڑھ کر دم کرے۔

اس پانی کے پینے سے انشاء اللہ تعالیٰ تمام جسمانی امراض دور ہو جائیں گے۔ تمام امراض رگوں، پٹھوں، گوشت پوست اور ہڈیوں سے نکل جائیں گے۔ اور اگر کوئی شخص زنا عیاشی، شراب نوشی، بدنظری میں مبتلا ہو اس پانی کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ گناہوں سے ہٹ کر نیک نمازی اور عبادت گزار بن جائے گا۔ اگر کسی پکے اور نیک نمازی سے پڑھوا کر پیئے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ پکا نمازی بن جائے گا بڑا روحانی پر تاثیر عمل ہے۔

—

## برائے تسخیر و حب و رضامندی

مرغی کے چار انڈے لے کر سورۂ فیل (پ۳۰) کو اس پر روشنائی سے باوضو لکھے اور ان چاروں انڈوں کو تالاب یا چشمے یا کنویں کے چاروں کونوں میں رکھ دے۔

جو لوگ اس تالاب یا چشمے یا کنویں کا پانی پئیں گے وہ سب اس شخص کے مطیع اور فرمانبردار ہوں گے۔

تنبیہ: یہ عمل تبلیغ کرنے والے یا دین کی نشر و اشاعت کرنے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔

## فوط بڑھنے اور آنت اترنے کے لئے

اگر کسی کا فوط بڑھ گیا ہو یا آنت اترنے کا مرض پیدا ہو گیا ہو تو ایک روپے کا سکہ لے کر اس میں سنار سے کندہ لگوائیں اور آیت قنعب (پ۴ ع۷) سات بار باوضو پڑھ کر اس پر دم کر کے ناف پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض سے افاقہ ہو گا۔

تنبیہ، ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ سے وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک پڑھے۔

## چوری، جلنے، ڈوبنے سے حفاظت

کسی چیز کو چوری، جلنے اور ڈوبنے سے محفوظ رکھنے کے لئے اصحاف کہف کا نقش بہت مجرب ہے اسی طرح بچوں کے اغواء



جلنے اور ڈوبنے سے حفاظت کے لئے یہ نقش باوضو لکھیں اور موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں پہنادیں (ڈال دیں) انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر طرح محفوظ رہے گا۔ نقش اصحاب کہف یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۳ | ۱۱ | ۹ |
| ۸ | ۱۵ | ۱۰ |

## سحر جادو سے نجات کے لئے

اگر کسی پر سحر یا جادو کا اثر ہو اور اس کی طبیعت خراب رہتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو کے اثر سے نجات حاصل ہو گی وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۲۵۶ | ۵۲۴۹ | ۵۲۵۴ |
| ۵۲۵۱ | ۵۲۵۳ | ۵۲۵۵ |
| ۵۲۵۲ | ۵۲۵۷ | ۵۲۵۰ |

## اپنے مقصد میں کامیابی اور ترقی رزق کے لئے

اگر کوئی شخص قدم قدم پر ناکام ہوتا ہو یا رزق کے معاملے میں پریشان رہتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے

اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے انشاءاللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیاب ہوگا اور رزق میں ترقی ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۴۶ | ۸۴۹ | ۸۵۲ | ۸۳۹ |
| ۸۵۱ | ۸۴۰ | ۸۴۵ | ۸۵۰ |
| ۸۴۱ | ۸۵۴ | ۸۴۷ | ۸۴۴ |
| ۸۴۸ | ۸۴۳ | ۸۴۲ | ۸۵۳ |

## بانجھ عورت کے بچہ ہونے کے لئے

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور شادی کو کافی عرصہ گذرنے کے باوجود اولاد سے محروم ہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالے انشاءاللہ تعالیٰ صاحب اولاد ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

۱ ۲
۹ ۸
۶ ۷
۴ ۳



## برائے علاج چیچک و خسرہ

اگر کسی بچہ یا بڑے کو چیچک یا خسرہ کا مرض لپٹ گیا ہو تو اس کے لئے سات عدد ثابت چاول (چاول ٹوٹے ہوئے نہ ہوں) لے کر ہر ایک چاول پر سات بار سورۂ کوثر پڑھے سورۂ کوثر کے اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔ اسی طرح روزانہ پڑھ پڑھ کر تین دن تک کچے چاول کھلائے انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

درود شریف اور سورۂ کوثر یہ ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

سورہ کوثر یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝
اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## جنات وشیاطین کے گھر میں پتھر پھینکنے سے نجات

اگر کسی گھر میں جنات وشیاطین پتھر پھینکتے ہوں تو اس کے لئے باوضو اصحاب کہف کے نام ایک کاغذ پر لکھے اور دروازے کے بالکل سامنے والی دیوار پر اور باہر کے دروازے کے اوپر چسپاں کردے (لگادے) انشاء اللہ تعالیٰ پتھر آنے بند ہوجائیں گے اصحاب کہف کے نام یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا۔ مَکْسَلْمِیْنَا۔ کَشْفُوْطَطْ۔ تَبْیُوْنَسْ۔ آذَرْ فَطْیُوْنَسْ۔ کَشَا فَطْیُوْنَسْ۔ یُوَانِسْ بُوْسْ۔ وَکَلْبُھُمْ قِطْمِیْرٌ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَائِرٌ۔

## نظر کی کمزوری دور کرنے کے لئے

اگر کسی کی نگاہ کمزور ہو اور کم دکھائی دیتا ہو تو اس کے لئے ہر فرض نماز کے بعد تین مرتبہ یہ آیت پڑھ کر انگلیوں کے پوروں پر دم کرکے آنکھوں پر لگالے انشاء اللہ تعالیٰ بینائی تیز ہوجائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ۝

---



## ہر قسم کے درد سے نجات

ریحانی درد یا اعصابی یا کسی دوسری قسم کا سب قسم کے دردوں سے نجات کے لئے ایک سو بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر درد کی جگہ دم کریں یا مریض کے ہاتھ پر دم کردیں وہ مقام درد پر پھیرلے۔ تین دن تک مسلسل بلا ناغہ دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے نجات حاصل ہوگی۔

## مردہ شخص کو خواب میں دیکھنا

اگر کوئی شخص انتقال کر گیا ہو اور اس کا عزیز قریب اسے خواب میں دیکھنے اور بات کرنے کی آرزو رکھتا ہو تو جمعہ کی رات (جمعرات کے بعد والی اور جمعہ کے دن سے پہلے آنے والی رات) میں سورۃ التکاثر (پ ۳۰) ایک سو تیرہ مرتبہ باوضو پڑھے اور دائیں کروٹ سوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مردہ خواب میں دکھائی دے گا اور بات چیت بھی کرے گا۔ یہ عمل مجرب ہے۔

سورۃ تکاثر یہ ہے۔

سُوْرَۃُ التَّکَاثُرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ ۝ حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝ کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ ثُمَّ کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ کَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْیَقِیْنِ ۝ لَتَرَوُنَّ الْجَحِیْمَ ۝ ثُمَّ لَتَرَوُنَّھَا

عَیْنَ الْیَقِیْنِ ۙ ثُمَّ لَتُسْـَٔلُنَّ یَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِیْمِ ۧ

## جنّات اینٹ پتھر پھینکتے ہوں

جس مکان پر جنات اینٹ پتھر پھینکتے ہوں۔ اس کی روک تھام کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر روزانہ اس گھر میں جلائے۔ جب تک اینٹ پتھر آنے بند نہ ہوں برابر جلاتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جنات اینٹ پتھر پھینکنا بند کردیں گے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

## دردِ کمر (پیٹھ کا درد) دردِ پہلو اور درد بازو

اگر کسی شخص کی کمر میں یا پہلو میں یا بازوؤں میں سخت درد ہو اور چین نہ پڑتا ہو تو سورۃ مزمل (پ۲۹) تین بار باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی اور درد ختم ہو جائے گا۔

## حافظہ اور یادداشت کو مضبوط بنانا

اگر کسی بچہ کی یادداشت کمزور ہو اور وہ پڑھ کر بھول جاتا ہو



تو اس کے لئے تازہ روٹی پکا کر اس پر باوضو سات بار "یا اللہ" لکھیں اور صبح سویرے نہار منہ (صبح اٹھنے کے بعد کچھ نہ کھایا ہو اسی صورت میں) اس کند ذہن بچہ کو کھلادیں انشاء اللہ تعالیٰ ذہن مضبوط اور قوت حافظہ بہت قابل رشک ہو جائے گی۔ یہ عمل سات دن یا گیارہ۱۱ دن یا اکیس۲۱ دن تک کرے۔

## برائے یرقان (پیلیہ)

اگر کسی کو پیلیہ (یرقان) ہو جائے جس میں آنکھوں کا رنگ پیلا ہو جاتا ہے اور مریض کا جگر کام نہیں کرتا ایسے مریض کے لئے اول و آخر باوضو گیارہ۱۱ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں ایک سو۱۰۱ ایک بار یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو روزانہ پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پیلیہ سے نجات حاصل ہوگی۔ آیت کے ساتھ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بھی پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝

نیز کلونجی پر بھی دم کر کے شہد میں وہ کلونجی پیس کر ملائے اور مریض کو روزانہ کھلائے۔

## آدھے سر کا درد

جس شخص کے آدھے سر میں درد ہو (آدھاسیسی) وہ

مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کی پیشانی (ماتھے) پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آدھا سیسی کے درد سے شفاء حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶



## سردی سے آنے والا بخار

اگر کسی بچہ یا بڑے کو سردی سے بخار آتا ہے تو باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھے اور بخار سے قبل کالے کپڑے میں لپیٹ کر مریض کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بخار نہیں آئے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## ناف ٹلنے یا ناف میں درد سے نجات

مندرجہ ذیل نقش ناف جگہ سے ہٹ جائے یا پیٹ میں درد



رہتا ہو یا ناف میں درد ہو سب کے لئے مفید ہے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھیں اور موم جامہ کر کے ناف پر باندھیں کہ ناف سے اِدھر اُدھر نہ ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶۶۹ | ۵۶۷۲ | ۵۶۷۶ | ۵۶۶۲ |
| ۵۶۷۵ | ۵۶۶۳ | ۵۶۶۸ | ۵۶۷۳ |
| ۵۶۶۴ | ۵۶۷۸ | ۵۶۷۰ | ۵۶۶۷ |
| ۵۶۷۱ | ۵۶۶۶ | ۵۶۶۵ | ۵۶۷۷ |

## بچہ کی جلد پیدائش کے لئے

اگر کسی عورت کے بچہ پیدا ہونے کا وقت قریب ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور سفید کپڑے میں لپیٹ کر ناف کے اوپر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ درد دور ہوگا اور فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ بچہ پیدا ہوتے ہی نقش کو فوراً کھول کر علیحدہ کر دے ورنہ آنتیں باہر آنے کا خطرہ ہے لہٰذا احتیاط کو دے بے پرواہ کو نہ دے کہ جان کے لالے پڑ جائیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

## کھیت سے یا گھر سے چوہے بھگانا

چوہوں کو بھگانے کے لئے چار کورے مٹکوں کی ٹھیکری لے (ایسا مٹکا جس کو پانی نہ لگا ہو) اور ان پر باوضو یہ نقش لکھے اور ان ٹھیکریوں کو گھر یا کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ چوہے بھاگ جائیں گے اور اس کھیت یا مکان میں پھر نہ آئیں گے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## مرغی کے انڈہ دینے کے لئے

اگر کسی کی مرغی انڈہ نہ دیتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مرغی کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی انڈہ دینے لگے گی۔ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| سف | سف |
| سف | سف |



## استحاضہ کا خون بند کرنا

اگر کسی عورت کو ماہواری کے ایام سے زیادہ دن خون جاری رہے تو اس کو بند کرنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھیں اور موم جامہ کر کے کمر میں باندھیں اور چند نقش اور لکھیں اور باوضو گھول کر مریضہ کو پلائیں۔ تعویذ گھولنے والا باوضو ہو پینے والے کے لئے غسل یا وضو ضروری نہیں ہے۔ وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ض | ب | ا | ق |
| ق | ا | ب | ض |
| ب | ض | ق | ا |
| ا | ق | ض | ب |

## دو افراد کے درمیان جدائی

اگر ناجائز دوستی کو ختم کرنا ضروری ہو یا دو دشمنوں میں نفاق ڈالنا مصلحتاً ہو تاکہ دشمنی سے باز آجائیں تو اس کے لئے عامل زوال کے وقت غسل کرے (زوال کا وقت وہ ہے جب سورج عین سر کے اوپر ہو اور انسان کا سایہ قدموں پر پڑے۔ اس کے بعد سورج مغرب کی سمت آگے بڑھ جائے تو اس وقت کو زوال کا وقت کہتے ہیں یہ موسم کے اعتبار سے بدلتا رہتا ہے) اور تہبند باندھے پھر دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اول و آخر سات سات

بار درود شریف پڑھے اور ایک سو ایک (۱۰۱) نمک کی کنکریاں (نمک کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے) لے اور ہر کنکری پر نیچے لکھی ہوئی آیت پڑھ کر پھونکے اور اس کنکری کو کوئلہ کی آگ پر ڈالتا جائے۔ تین (۳) دن تک یہ عمل کرے۔ جن دو آدمیوں کے درمیان جدائی منظور ہو ان کا نام اور والدہ کا نام بھی ساتھ ساتھ لیتا جائے اور اگر ایک مرد اور ایک عورت ہو تو عورت اور اس کی والدہ کا نام لے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَأَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ ۚ

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز مقصد کے لئے یا کسی کو ستانے کے لئے کرے گا یا گھر والوں کو باہم لڑانے کے لئے کرے گا تو خود بھی ذلیل و خوار ہوگا۔ اور دنیا و آخرت دونوں میں رسوا ہوگا۔

## مکان کو آسیب، جن، سحر اور جادو سے محفوظ کرنا

اگر کوئی شخص مکان کو آسیب، جن، سحر اور جادو کے اثرات سے محفوظ کرنا چاہتا ہے تو اس کے لئے لوہے کی چار میخ لے (بڑی کیل جس کو لوہار لوہے کو سرخ کرکے ہتھوڑے سے بناتا ہے) اور پہلی میخ پر باوضو سات بار نیچے لکھی ہوئی آیت پڑھ کر پھونک مارے۔ پھر اسی طرح سات بار آیت ذیل پڑھ کر دوسری میخ پر پھونک مارے۔ اسی طرح چاروں کیلوں پر سات سات بار پڑھ کر پھونک مارے (یعنی دم کرے) اور ان میخوں کو مکان



کے چاروں کونوں میں گاڑ دے یا دفن کردے۔

اسی طرح اگر پلنگ کیلنا ہے تو چھوٹی چار کیل لے کر ان میں سے ہر ایک پر سات سات بار آیت ذیل (نیچے لکھی ہوئی آیت) پڑھ کر پھونک مارے اور ان چاروں کیلوں کو پلنگ کے چاروں پایوں میں گاڑ دے۔

تنبیہ: ان کیلوں کو پانی نہ لگا ہو۔ ورنہ عمل ناکام رہے گا یعنی بازار سے لاکر ان کو دھویا نہ جائے۔ جس حال میں ہوں اسی طرح پڑھ کر دم کریں۔ وہ آیت یہ ہے۔

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ۝ وَأَكِيدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكَافِرِينَ أَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

## حضرت رسول اکرم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا خواب میں دیکھنا

اگر کوئی شخص خواب میں رسول اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا مشتاق ہو اور آپ کی زیارت کرنا چاہتا ہو تو رات کو سوتے وقت وضو کرے اور پاک وصاف کپڑے پہنے اور عطر و خوشبو اپنے کپڑوں پر لگائے اور پاک وصاف بستر پر بھی خوشبو چھڑکے اور ایک بار سورۃ مزمل شریف پڑھے اور دائیں کروٹ اس طرح کہ اس کا چہرہ قبلہ کی طرف ہو اور سر شمال کی جانب اور پیر جنوب کی طرف ہوں۔

اسی طرح روزانہ عمل کیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور بضرور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

## برائے دریافت خزانہ

اگر کسی کو شبہ ہو کہ گھر میں خزانہ مدفون ہے۔ یا بزرگوں کا خزانہ گھر میں دفن ہے لیکن اس جگہ کا پتہ نہیں ہے۔ تو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور سفید کپڑے میں باندھ کر سفید مرغ کے گلے میں باندھے اور مرغ کو گھر میں چھوڑ دے مرغ اس جگہ پر جاکر اذان دے گا جہاں خزانہ دفن ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۷ | ۹۴ | ۸ |
| ۹۵ | ۷ | ۲ | ۹۶ |
| ۶ | ۹۲ | ۹۹ | ۳ |
| ۹۸ | ۴ | ۵ | ۹۳ |

## رزق کا دروازہ کھولنا اور مخلوقِ خدا کی اطاعت

اگر کوئی آدمی معاشرے میں عزت و محبت سے محروم ہو اور دوسری طرف اس کی روزی بھی تنگ ہو تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور اس کی بتی بنا کر اس پر روئی لپیٹ کر سرسوں کے تیل میں چنبیلی کا تیل ملا کر کورے چراغ میں بعد نماز عشاء اکیلے کمرے میں جلایا کرے جب تک لوگ مطیع اور فرمانبردار نہ ہوں اور رزق کا سلسلہ قائم نہ ہو برابر جلاتا رہے۔ اس کی برکت سے انشاءاللہ ہر قسم کے لوگ محبت سے پیش آئیں گے اور رزق کا دروازہ



کھل جائے گا۔ اگر کسی خاص شخص کو متوجہ کرنا ہے تو نقش کے نیچے اس شخص کا اور اس کے والد کا نام بھی لکھے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ۳۲ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۴ | ۱۴ | د | ۳۰ |
| ۱۲ | ۱۸ | ۳۶ | و |
| ۳۴ | ح | ۱۰ | ۲۰ |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں نام خود و نام والد خود

## دھونی برائے دفع جن و دیو و پری

اسم الٰہی "اَلْمُتَکَبِّرُ" سرکنڈے پر باوضو لکھے اور اس میں آگ لگا کر اس کا دھواں مریض کی ناک میں پہنچائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جن، بھوت، دیو، پری اور دیگر خبیث دفع ہو گا اور مریض اپنی اصلی حالت میں آ جائے گا۔

## ترقی رزق کے لئے

اگر کوئی شخص رزق کی تنگی میں مبتلا ہو اور پریشان ہو اس کے لئے روزانہ ایک وقت مقررہ پر باوضو اسم

یَا مُغْنِیُ

پڑھے۔ اس طرح کہ اول درود شریف گیارہ بار پھر گیارہ سو بار اسم "یَا مُغْنِیُ" پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے رزق

میں برکت و ترقی کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت اور ترقی ہوگی اور جیب خالی نہ رہے گی اگر اس کو ہمیشہ کے لئے اختیار کرے تو رزق کے معاملے میں کبھی پریشان نہ ہو۔

## برائے دردزہ (بچہ ہونے کا نقش)

اگر کسی عورت کے بچہ ہونے کا وقت ہو تو جب درد شروع ہوں تو اس وقت اس نقش کو باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی داہنی ران پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد پیدا ہوگا اور بحکم خدا تکلیف جلد دور ہوگی۔ لیکن شرط یہ ہے بچہ پیدا ہوتے ہی نقش کھول دے ورنہ آنتیں باہر نکلنے کا ڈر ہے لہذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۵۰۰ | ۵۰۳ | ۱۵ |

## ام الصبیان سے نجات کے لئے

بچوں کو سوکھے کا مرض ہو جاتا ہے اور بچہ سوکھتا چلا جاتا ہے اس کے جسم پر صرف ہڈیاں باقی رہ جاتی ہیں اور گوشت گھل جاتا ہے اس مرض سے نجات کے لئے باوضو اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اکتالیس بار سورہ مزمل شریف (پ ۲۹) پھر یہ کلمات ایک سو ایک بار پڑھے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

اور پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور روغن کنجد (تل کا تیل) پر دم کرے اور روزانہ باوضو بچے کے جسم پر مالش کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد صحتیاب ہوگا۔

## برائے آسیب و مرض

آسیب زدہ اور مریض کی صحت کے لئے مندرجہ ذیل کلمات تین بار باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا اور آسیب زدہ کو آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے تین بار درود شریف پڑھے پھر یہ کلمات تین بار پڑھے۔ آخر میں پھر تین بار درود شریف پڑھ کر مریض پر دم کرے لیکن شرط یہ ہے کہ جب تک آسیب سے نجات حاصل نہ ہو روزانہ صبح و شام یہ عمل کرے اسی طرح مریض پر بھی صبح و شام پڑھ کر دم کرے۔

وہ کلمات یہ ہیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ کُلِّھَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِہٖ وَعِقَابِہٖ وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ وَاَنْ یَّحْضُرُوْنِ۔

## برائے نظر بد

اگر کسی بچہ کو بار بار نظر لگتی ہو یا بار بار بیمار ہوتا ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے اس کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظر بد اور بار بار بیمار ہونے سے محفوظ رہے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ۔

## انسان اور جانور سے نظر بد کو دور کرنا

مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر مریض یا جانور کو پلائے یا انہی کلمات کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے جانور یا انسان کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد سے نجات حاصل ہوگی۔

لَا بَاْسَ اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا يَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ۔

## کھوئی ہوئی (گم شدہ) کی واپسی

اگر کوئی جانور کھو گیا ہو یا کوئی چیز کہیں رکھ کر بھول گیا ہو یا کوئی سامان گم ہو گیا ہو تو اس کے لئے سب سے پہلے

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔



پڑھے پھر اس کو تلاش کرے یا اس کو تلاش کرنے کے دوران برابر پڑھتا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ وہ جانور یا چیز یا سامان مل جائے گا۔

## روزگار میں ترقی

اگر کوئی شخص روزگار کے سلسلہ میں پریشان ہو یا آمدنی میں کمی کی وجہ سے گذارہ مشکل ہوتا ہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل اسم باوضو ایک ہزار اکیاسی (۱۰۸۱) بار بعد نماز عشاء روزانہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ (۱۱) بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل بلاناغہ روزانہ وقت مقررہ پر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ بے روزگار ہے تو روزگار کا انتظام ہو جائے گا اور روزگار میں برکت اور ترقی چاہتا ہے تو وہ بھی حاصل ہوگی۔ وہ اسم یہ ہے۔

یَا بَاسِطُ

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے سورۂ یٰسین کا پڑھنا

ہر مشکل کام کے ہونے اور ہر مقصد میں کامیابی کے لئے سورۂ یٰسین شریف (پ۲۲) بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء مندرجہ ذیل ترکیب سے باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی اور انسان ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرے گا۔ ترکیب یہ ہے۔

اول گیارہ (۱۱) بار درود شریف پھر سات بار سورۂ اخلاص پھر تین (۳) بار سورۂ فاتحہ پھر ایک بار سورہ یٰسین پھر تین (۳) بار سورۂ فاتحہ پھر سات بار سورۂ اخلاص پھر آخر میں گیارہ (۱۱) بار درود شریف

پڑھ کر دعا مانگ لے۔

## تلی بڑھ جائے یا تلی کا مرض پیدا ہو

اگر کسی کی تلی بڑھ جائے یا تلی کا مرض پیدا ہو تو اس سے صحتیابی کے لئے مندرجہ ذیل آیت بمعہ بسم اللہ شریف باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے تلی کی جگہ پہ باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ مرض سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

ذٰلِکَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَرَحْمَۃٌ ۝

## ہر کام و ہر بیماری کے لئے

اگر کوئی کام میں رکاوٹ پیدا ہو گئی ہو یا بیماری نے جڑ پکڑ لی ہو اور صحت حاصل ہونی مشکل دکھائی دیتی ہے تو اس کے لئے باوضو نقش حزب البحر لکھیں اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی رکاوٹ دور ہوگی اور بیماری سے صحت حاصل ہوگی۔ نقش حزب البحر یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۲۸ | ۳۵۲۳۱ | ۳۵۲۳۴ | ۳۵۲۲۱ |
| ۳۵۲۳۳ | ۳۵۲۲۲ | ۳۵۲۲۷ | ۳۵۲۳۲ |
| ۳۵۲۲۳ | ۳۵۲۳۶ | ۳۵۲۲۹ | ۳۵۲۲۶ |
| ۳۵۲۳۰ | ۳۵۲۲۵ | ۳۵۲۲۴ | ۳۵۲۳۵ |



## ہر مشکل کے حل کے لئے

ہر مشکل کے حل کے لئے تمام قرآن مجید کے اعداد کا نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱۰۵۲۸۶ | ۸۱۰۵۲۷۹ | ۸۱۰۵۲۸۴ |
| ۸۱۰۵۲۸۱ | ۸۱۰۵۲۸۳ | ۸۱۰۵۲۸۵ |
| ۸۱۰۵۲۸۲ | ۸۱۰۵۲۸۷ | ۸۱۰۵۲۸۰ |

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی انسان چاہتا ہے کہ ہر مقصد میں کامیابی ہو تو اس کے لئے باوضو نقش چہل کاف لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۱۱ | ۳۹۰۴ | ۳۹۰۹ |
| ۳۹۰۶ | ۳۹۰۸ | ۳۹۱۰ |
| ۳۹۰۷ | ۳۹۱۲ | ۳۹۰۵ |

## کان کے درد کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کے کان میں درد ہو تو مندرجہ ذیل کلمات سات مرتبہ پڑھ کر کان میں پھونک ماریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ درد دور ہو گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ صِدِّیْقِ اَکْبَرْ اَکْبَرْ اَکْبَرْ مَشْوُ

## درد پسلی، درد سینہ اور درد کمر کے لئے

اگر کسی شخص کی پسلی میں درد ہو یا سینہ میں درد ہو یا کمر میں درد ہو تو باوضو درد کی جگہ سات بار انگلی سے یَا اَللّٰہُ بغیر روشنائی (سیاھی) کے لکھے اور یہ عمل دن میں سات بار کرے صبح فجر کے بعد، گیارہ بجے دن، ظہر کے بعد چار بجے دن کے وقت عصر کے بعد مغرب کے بعد اور عشاء کے بعد۔ انشاءاللہ تعالےٰ درد دور ہو گا۔

## نافرمان اولاد کو فرمانبردار بنانا

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو اس کی پیشانی پکڑ کر باوضو ایک ہزار بار مندرجہ ذیل اسم پڑھے اور اس بچہ پر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ فرمانبردار ہو جائے گا۔

وہ اسم یہ ہے۔

اَلشَّھِیْدُ



## دمہ دور ہونے کے لئے

اگر کوئی دمہ کے مرض میں مبتلا ہو اور بلغم بھی آتا ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم کو باوضو زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے لکھے اور مریض کو چالیس دن تک نہار منہ پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہو گی۔ وہ طلسم یہ ہے۔




## لڑکیوں کی شادی کے لئے

جس لڑکی کی شادی کا پیغام نہ آتا ہو یا اس کی شادی میں رکاوٹ ہو تو اس کی شادی کے لئے تہجد کی نماز پڑھ کر دعا مانگے اور لڑکی کے دائیں بازو پر یہ تعویذ بندھوا دیں۔ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ٥ | ٩ | ١٣ |
| ١٥ | ١١ | ٧ | ٣ |
| ٦ | ٢ | ١٤ | ١٠ |
| ١٢ | ١٦ | ٤ | ٨ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ت | ا | ح |
| ح | ا | ت | ف |
| ت | ف | ح | ا |
| ا | ح | ف | ت |

## دلی مقصد میں کامیابی کے لئے

دلی مقصد میں کامیابی کے لئے جمعہ کے دن باوضو بعد نماز عصر قبلہ کی طرف منہ کرکے نماز مغرب تک (یعنی مغرب کی اذان تک) برابر پڑھتے رہیں درمیان میں کسی بھی قسم کا کلام نہ کریں۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

## احتلام کو روکنے کے لئے

مندرجہ ذیل نقش سورۃ معارج کا ہے۔ اگر کسی کو احتلام بہت ہوتا ہو تو اس کو روکنے کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کمر میں باندھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ احتلام کے مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۸۱ | ۱۸۳۸۴ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۷۳ |
| ۱۸۳۸۶ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۸۵ |
| ۱۸۳۷۵ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۷۹ |
| ۱۸۳۸۳ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۸۸ |

## طوفان کو روکنا

سورۃ القریش (پ ۳۰) گیارہ بار اس وقت باوضو پڑھیں



جب طوفان یا آثار طوفان معلوم ہوں انشاء اللہ تعالیٰ طوفان ٹل جائے گا۔ سورۃ القریش یہ ہے۔

سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۙ اٖلٰفِہِمْ رِحْلَۃَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۚ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ ہٰذَا الْبَیْتِ ۙ الَّذِیْٓ اَطْعَمَہُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَہُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۚ

## دماغ کی کمزوری دور کرنا

ہر فرض نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر گیارہ بار یہ اسم پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ دماغ کی کمزوری دور ہوگی۔ وہ اسم یہ ہے۔

یَا قَوِیُّ

## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے

اگر کسی کا دشمن ستاتا ہو اور تکلیف پہنچاتا ہو تو دشمن کے دفع ہونے کے لئے اور اس کے شر سے حفاظت کے لئے باوضو ایک ہزار بار سورۃ تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَہَبٍ وقت مقررہ پھر پڑھ لیا کرے۔ بعد نماز عشاء پڑھے تو بہتر ہے۔

سورۃ اللھب یہ ہے۔

سُوْرَۃُ اللَّہَبِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

تَبَّتْ يَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ۞ مَآ اَغْنٰی عَنْهُ مَالُهٗ
وَمَا كَسَبَ ۞ سَيَصْلٰی نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۞ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ
حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۞ فِیْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۞

## پسلی کے مرض سے نجات

نیا سفید کپڑا ایک انچ چوڑا (یعنی دو انگل چوڑا) لے وہ کپڑا ایک ہاتھ لمبا ہو۔ سورۂ قدر باوضو سات بار پڑھ کر کپڑے میں ایک گرہ لگائے اور گرہ پر دم کرے اسی طرح سات سات بار پڑھ کر سات گرہ لگائے اور ہر گرہ پر دم کرے اس عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ پسلی کے مریض کو صحتیابی حاصل ہوگی۔ سورۂ قدر یہ ہے

سُوْرَۃُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۞ وَمَآ اَدْرٰكَ مَا
لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۞ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۞ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ
شَهْرٍ ۞ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ
رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۞ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۞

## برائے ام الصبیان (سوکھا کا مرض)

بچہ اس مرض میں سوکھتا چلا جاتا ہے اور صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ جاتا ہے۔ ایسی صورت میں مندرجہ ذیل نقش باوضو



زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے لکھیں اور موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد صحتیاب ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٢١ | ١٦ | ٢٣ |
| ٢٢ | ٢٠ | ١٨ |
| ١٧ | ٢٤ | ١٩ |

## لڑکی کی شادی کے لئے

اگر کسی کی لڑکی جوان ہوگئی ہو اور اس کا رشتہ نہ آتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور اس نقش کو پانچ کلو وزنی پتھر کے نیچے ایسی جگہ دبائے جہاں سورج اور چاند کی روشنی نہ پہنچتی ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس لڑکی کے رشتے آنے شروع ہوجائیں گے اور جلد ہی شادی ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

یا بدوح تبدوحت من البدوح بدوحك یا بدوح

| | | |
|---|---|---|
| ٢١ | ١٦ | ٢٣ |
| ٢٢ | ٢٠ | ١٨ |
| ١٧ | ٢٤ | ١٩ |

یا بدوح (نام لڑکی اور اس کی والدہ کا لکھے) کی شادی ہوجائے

# شیاطین جنات کا گھر میں پتھر پھینکنا

جس گھر میں شیاطین جنات پتھر پھینکتے ہوں اس کے لئے اصحاب کہف کے نام باوضو لکھ کر گھر کی چاروں دیواروں پر لگا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شیاطین جنات پتھر پھینکنا بند کر دیں گے۔ اصحاف کہف کے نام یہ ہیں۔

اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ یَمْلِیْخَا مَكْسَلْمِیْنَا كَشْفُوْطَطْ اٰذَرْفَطْیُوْنَسْ كَشَا فَطْیُوْنَسْ تَبْیُوْنَسْ یُوَانِسْ كَبُرْسْ وَكَلْبُهُمْ قِطْمِیْرُ وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْهَا جَآئِرٌ۔

## لڑکیوں کی شادی کے لئے

اگر کوئی شخص لڑکی کی شادی کے سلسلے میں پریشان ہو تو اسے چاہیئے کہ اسم "یا لطیف" کا نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے لڑکی کے گلے میں ڈال دے اور لڑکے کی شادی کرانی ہو تو اس کے دائیں بازو پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد شادی ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۵۸ | ۶۱ | ۱ |
| ۶۰ | ۲ | ۷ | ۵۹ |
| ۳ | ۶۳ | ۵۶ | ۶ |
| ۵۷ | ۵ | ۴ | ۶۲ |



# قوت مردمی کھولنا

اگر کسی انسان کی قوت مردمی دشمنی سے کسی نے باندھ دی ہو اور وہ بیوی پر قادر نہ ہو سکے اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر کوئلوں کی آگ تیار کرے اور اس میں اس کاغذ کو جلائے اور اس کی دھونی اس انسان کو دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ قوت مردمی کھل جائے گی اور انسان بیوی پر قادر ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ **کشادم مردمی فلاں بن فلاں۔**

## ہر حاجت پوری ہونے کے لئے

ہر مقصد میں کامیابی اور ہر کام میں رکاوٹ کو دور کرنے کے لئے دعائے سیفی کا یہ نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے انشاء اللہ تعالیٰ جس کام میں ہاتھ ڈالے گا کامیاب ہو گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۶۰۶ | ۱۲۸۶۰۹ | ۱۲۸۶۱۲ | ۱۲۸۵۹۸ |
| ۱۲۸۶۱۱ | ۱۲۸۵۹۹ | ۱۲۸۶۰۵ | ۱۲۸۶۱۰ |
| ۱۲۸۶۰۰ | ۱۲۸۶۱۴ | ۱۲۸۶۰۷ | ۱۲۸۶۰۴ |
| ۱۲۸۶۰۸ | ۱۲۸۶۰۳ | ۱۲۸۶۰۱ | ۱۲۸۶۱۳ |

## ادائے قرض کے لئے

جو شخص قرض میں جکڑ گیا ہو اور قرض اتارنا مشکل ہو گیا ہو تو اس کے لئے باوضو روزانہ بلا ناغہ چالیس بار سورۃ نصر پڑھے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی قرض سے نجات حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔ سورۃ النصر یہ ہے

سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

إِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ أَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ إِنَّهُ كَانَ تَوَّابًا

## ہر مشکل کو آسان کرنا

اگر کوئی مسئلہ ایسا مشکل ہو کہ حل ہی نہ ہوتا ہو اس کے آسان بنانے کے لئے سورۃ فاتحہ مندرجہ ذیل ترتیب سے پڑھے۔

اور ہر بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بھی ساتھ پڑھے۔ اور الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۵ الخ یعنی بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا میم، الحمد کے ساتھ ملا کر پڑھے۔

یہ عمل نماز فجر سے قبل سنت اور فرض کے درمیان کرے۔

۱- بروز اتوار بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ ستر (۷۰) بار پڑھے۔



۲- بروز پیر بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ ساٹھ (۶۰) بار پڑھے

۳- بروز منگل بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ پچاس (۵۰) بار پڑھے

۴- بروز بدھ بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ چالیس (۴۰) بار پڑھے

۵- بروز جمعرات بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ تیس (۳۰) بار پڑھے

۶- بروز جمعہ بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ بیس (۲۰) بار پڑھے

۷- بروز ہفتہ بعد دو رکعت سنت فجر پڑھ کر سورۃ فاتحہ دس (۱۰) بار پڑھے

ایک ہفتہ میں کام پورا ہو جائے اور مشکل حل ہو جائے تو بہتر ہے ورنہ دوسرے ہفتہ میں بھی اسی ترتیب سے یہ عمل کرے اگر خدانخواستہ دوسرے ہفتہ میں بھی کام نہ بنے تو تیسرے ہفتہ میں بھی اس عمل کو کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور بضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ مجرب ہے۔

## حاجت پورا ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی مشکل پیش آئے یا کسی مقصد میں کامیابی نظر نہ آئے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات بارہ سو بار (۱۲۰۰) روزانہ بارہ (۱۲) دن تک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی اور ہر مشکل حل ہوگی اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ

## بھاگے ہوئے کا واپس آنا

اگر کوئی لڑکا، لڑکی یا بچہ بھاگ گیا ہو یا جانور بھاگ کر گم ہو گیا ہو اس کی واپسی کے لئے ایک لوہے کا قفل (تالا) لے اور اس کو

پانی سے دھو کر پاک کر لے اور باوضو اکیس ۲۱ بار سورۂ فاتحہ پڑھے اور اس تالے پر دم کرے اور اس کو چابی سے یا کھٹکے سے بند کر دے اور اس دوران مفرور کا نام اور اسکی ماں کا نام بھی لے۔ اس کے بعد ایک نئی مٹی کی ہانڈی کو دھو کر پاک کرے اور اس میں اس تالے کو ڈال دے اور ہانڈی کو چولھے پر چڑھا کر نیچے آگ جلا دے۔ آگ مسلسل دن بھر طلوع آفتاب سے لے کر غروب آفتاب (سورج) تک جلائی جائے۔ آگ درمیان میں بجھے نہیں بلکہ برابر جلتی رہے انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا اسی روز واپس آ جائے گا اور اگر کہیں دور فاصلے پر ہو گا تو چند دن بعد آ جائے گا۔

یہ عمل صرف ایک دن کا ہے۔

## بچھو کے ڈنک کا علاج

اگر کسی کو بچھو ڈنک مار دے اور وہ سخت تکلیف میں مبتلا ہو تو اسم پاک

یَا وَاسِعُ

ستر بار پڑھ کر ڈنک کی جگہ پھونک دے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہو گی۔

## حمل کا گرنے سے محفوظ ہونا

اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو تو ایام حمل کے شروع دنوں میں مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی کمر



میں باندھیں بحکم خدا انشاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔

۶۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۳۰ | ۳۳ | ۲۰ |
| ۳۲ | ۲۱ | ۲۶ | ۳۱ |
| ۲۲ | ۳۵ | ۲۸ | ۲۵ |
| ۲۹ | ۲۴ | ۲۳ | ۳۴ |

## دشمن پڑوسی کا دفع کرنا

سات پرانی قبروں کی مٹی علیحدہ علیحدہ ہر قبر سے لی جائے اور ہر ایک مٹی کی پڑیا پر سات بار سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرے اور کپڑے کے ٹکڑوں میں باندھ کر دشمن کے گھر میں ایسی جگہ ڈال دے جہاں جھاڑو نہ لگتی ہو۔ یہ عمل منگل کے دن کرے۔

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرنا ہے۔ ناجائز ستانے یا نقصان پہنچانے کے لئے کرے گا تو دنیا و آخرت دونوں جہاں میں نقصان اٹھائے گا۔ بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی نیک متقی پابند شرع عالم دین سے مشورہ کر لے پھر کرے۔

سورۂ کوثر یہ ہے

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

إِنَّا أَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ إِنَّ

شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ؏

## اگر آپسمیں بھائیوں میں یا رشتہ داروں میں ناراضگی ہو

اگر آپس میں بھائیوں میں اختلافات پیدا ہو گئے ہوں یا خاندان کے لوگ کسی وجہ سے ناراض ہوں تو ان کو راضی کرنے کے لئے روزانہ باوضو ایک ہزار بار

یَا وَدُوْدُ

پڑھے اول وآخر گیارہ گیارہ بارہ درود شریف پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ مخالفین بہت جلد راضی ہو جائیں گے۔

## حاجت پوری ہونے، غائب کے واپسی اور شفاء مریض کے لئے

اگر کسی شخص کی کوئی حاجت ہو یا کوئی گھر کا فرد غائب ہو گیا ہو یا کوئی بیمار ہو اس کے لئے روزانہ فجر نماز کی سنتوں کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور پھر دعا کرے اس کے بعد فرض پڑھے۔ جب تک کام پورا نہ ہو عمل کرتا رہے۔ سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۙ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۙ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ



وَلَا الضَّآلِّيْنَ ؏

## برائے لکنت زبان اور ہکلا پن دور کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص اپنی زبان میں لکنت محسوس کرے یا کوئی بچہ ہکلاتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دے اور ایک نقش روزانہ پانی میں گھول کر پی لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ لکنت زبان دور ہو گی اور ہکلا پن دور ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۳ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۵ |
| ۲۲۸۲۴ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۰ |
| ۲۲۸۱۹ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۲۱ |

## اولاد کی فرمانبرداری اور ان کے دل میں والدین کی محبت

اگر کسی شخص کی اولاد نافرمان، شراب پینے والی اور خلاف شرع کام کرنے والی ہو تو اس کے لئے اس لڑکے یا لڑکی کی والدہ یا کوئی اہل خانہ تین سو بار روزانہ باوضو مندرجہ ذیل کلمات پڑھے۔

يَا رَءُوْفُ يَا حَكِيْمُ يَا مَنَّانُ

اس کے بعد ساٹھ بار یہ اسم پڑھے۔

يَا بَرُّ

پھر دعا کرے۔ اس عمل کے اول و آخر میں تین۳ تین۳ بار درود شریف پڑھے۔

## مقدمات میں کامیابی، امتحان اور ہر قسم کے انٹرویو میں کامیابی اور دیگر امور میں کامیابی

مندرجہ ذیل طلسم باوضو عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے لکھے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو یا گلے میں باندھے۔ اس کے باندھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں کامیابی حاصل ہوگی۔ امتحانات میں کامیابی حاصل ہوگی اور انٹرویو میں کامیاب ہوگا۔ روزگار ملے گا نیز روزگار میں ترقی ہوگی۔ لوگ عزت کریں گے۔ وہ طلسم یہ ہے۔

☆ اا آم H اااا ھ ۹ ☆

☆ اا آم H اااا ھ ۹ ☆

## چور کا پہچاننا

مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھ کر سوتے وقت اپنے سر کے نیچے (تکیہ کے نیچے) رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں چور کی شکل نظر آئے گی وہ طلسم یہ ہے۔

| لاع ءحلا اصلح بلح لوصاح صبح |
|---|



**تنبیہ:** محض خواب کی وجہ سے کسی پر بہتان لگانا صحیح نہیں جب تک قرائن اور مشاہدہ سے خواب کی تصدیق نہ ہو جائے کسی سے نہ الجھے اور نہ اسے بدنام کرے۔

## مریض پر اثرات معلوم کرنا

اگر کسی مریض کی بابت معلوم کرنا ہے کہ اس پر بیماری خبیث (جن) کی وجہ سے ہے یا کوئی دوسرا سبب ہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مریض کو مسلسل چند منٹ دکھائیں اگر مریض پر خبیث، (جن) کا اثر ہو تو اس کی آنکھوں میں چبھن یا جلن محسوس ہوگی اور نقش کو دیکھنے سے آنکھوں میں تکلیف ہوگی اور نقش کو مسلسل نہ دیکھ سکے گا۔ یہ نقش اسم بدوح کا ہے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

## برائے دفع برص (سفید داغ، فالج اور جذام)

برص سے نجات اور فالج اور جذام سے صحتیابی کے لئے روزانہ باوضو عرق گلاب میں زعفران کو حل کر کے تین۳ نقش لکھے اور تین نقش روزانہ تین وقت (صبح نماز فجر کے بعد، قبل نماز ظہر اور

بعد نماز عصر) مریض کو ۴۱ دن پلائے انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۱۷۲ | ۹۱۷۵ | ۹۱۷۹ | ۹۱۶۵ |
| ۹۱۷۸ | ۹۱۶۶ | ۹۱۷۱ | ۹۱۷۶ |
| ۹۱۶۷ | ۹۱۸۱ | ۹۱۷۳ | ۹۱۷۰ |
| ۹۱۷۴ | ۹۱۶۹ | ۹۱۶۸ | ۹۱۸۰ |

## کثرت احتلام سے نجات

جس نوجوان کو کثرت احتلام کا مرض ہو اور خواب میں شیطان اسے تنگ کرے تو اس کو چاہیئے کہ سوتے وقت سورۃ والسماء والطارق پڑھ کر سوئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ احتلام سے محفوظ رہے گا۔ سورۃ والسماء والطارق یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الطَّارِقِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا الطَّارِقُ ۝ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۝ اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْہَا حَافِظٌ ۝ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝ یَّخْرُجُ مِنْۢ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ۝ اِنَّہٗ عَلٰی رَجْعِہٖ لَقَادِرٌ ۝ یَوْمَ تُبْلَی السَّرَآئِرُ ۝ فَمَا لَہٗ مِنْ قُوَّۃٍ وَّلَا نَاصِرٍ ۝ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ۝ وَالْاَرْضِ



ذَاتِ الصَّدْعِ ۝ اِنَّہٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ ۝ وَّمَا ھُوَ بِالْھَزْلِ ۝ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا ۝ وَّاَکِیْدُ کَیْدًا ۝ فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ۝

## بچوں کا سوتے میں پیشاب کرنے کا مرض

بچہ بڑا ہو جائے اور بستر پر پیشاب کرتا رہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کی کمر میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کے مرض سے محفوظ رہے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ع | ع۲ | ع۲ | ع۲ | ع | ع | ع | ع | ع |
| ۲ | ۲ | ۲ | ھ | ھ | ع۱ | ع۱ | ع۱ | ع | ۲ |
| ۲ | ۲ | ۲ | ھ | ھ | ع۱ | ع۱ | ع۱ | ع۱ | ۲ |

## برائے غنائے دل اور حاجت پوری ہونے کے لئے

مندرجہ ذیل نقش۔ "حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ" کا اعدادی اور ملفوظی ہے یہ نقش بحکم خدا انسان کے دل کو غنائے ظاہری اور باطنی پیدا کرتا ہے اور اس کی جملہ حاجات کے پورا ہونے میں تیر بہدف ہے۔ ان دونوں نقوش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ یہاں دونوں نقش درج کئے جاتے ہیں۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۹ | ۱۵۴ | ۱۴۷ |
| ۱۴۸ | ۱۵۰ | ۱۵۲ |
| ۱۵۳ | ۱۴۶ | ۱۵۱ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الوکیل | ونعم | اللہ | حسبنا |
| حسبنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
| ونعم | الوکیل | حسبنا | اللہ |
| اللہ | حسبنا | الوکیل | ونعم |

## برائے زبان بندی وعداوت

اگر کوئی دشمن چرب زبان اور اِدھر اُدھر لگائی بُجھائی کرتا ہو اور نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہو اس کی زبان کی بندش کے لئے کہ لگائی بجھائی کرکے نقصان نہ پہنچائے۔

مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھ کر دریا، نہر، سمندر یا چشمے (ندی) کے کنارے کسی بوتل یا پلاسٹک کی ڈبیہ یا تھیلی میں بند کرکے دفن کردے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی اور وہ زبان کے ذریعہ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔ فلاں بن فلاں کی جگہ اس کا اور اس کے والد کا نام لکھے۔

۷۸۶

| |
|---|
| ر و لا ع ا و ا لا عہ |
| ۱ ۹ ۹ عہ عہ الا و الہ ۹ |

بستم زبان فلاں بن فلاں



## برائے مفرور و غائب

اگر کوئی گھر کا فرد غائب ہو گیا ہو یا بھاگ گیا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور لپیٹ کر کالے دھاگے میں باندھ کر چرخے سے باندھے اور چرخے کو روزانہ صبح و شام سات الٹے چکر دے۔ اگر گھر میں چرخہ نہ ہو تو سائیکل یا اسکوٹر کے پہیہ بھی کام آسکتا ہے اس نقش کو باندھ کر سات مرتبہ پہیہ الٹا گھمائیں۔ یہ عمل روزانہ صبح و شام کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مفرور واپس آجائے گا اور غائب کی اطلاع مل جائے گی کہ کس حال میں ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔




## برائے دفع جملہ آفات و بلیات و فراخی رزق

مندرجہ ذیل نقش لوحِ قرآنی کا ہے اس کو باوضو لکھ مکان یا دوکان میں اس طرح لٹکائیں کہ نقش دروازے کے سامنے

ہو۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| الٓمٓرٰ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | نٓ |
| الٓمٓصٓ | حٰمٓ | یٰسٓ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | قٓ | امین |

## نیند کم آنا

اگر کسی شخص کو نیند کم آتی ہو تو سر میں خوب تیل لگائے اور مندرجہ ذیل آیت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جلد نیند آ جائے گی وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ہ

## دمہ کے مرض سے شفاء

اگر کوئی شخص دمہ کا مریض ہو اور اس کو سخت تکلیف ہو اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اس کے گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ دمہ کے مرض سے جلد شفاء حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |



**تنبیہ:** اس تعویذ کو پہننے سے قبل صدقہ دے، اگر غریب ہے تو سوا روپیہ صدقہ کرے اور اگر امیر ہے تو حسب توفیق یا اکیس روپے صدقہ کرے۔ صدقہ کی رقم طاق ہو یعنی ایسی رقم جو دو پر پوری تقسیم نہ ہو مثلاً (ایک، تین، پانچ، سات، نو، گیارہ۔ وغیرہ وغیرہ) فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کے والد یا والدہ کا نام لکھے۔

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

ہر مرض سے شفاء کے لئے سورۂ جن کا نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے، انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۴ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۲ |
| ۷۸۱۹ | ۷۸۲۱ | ۷۸۲۳ |
| ۷۸۲۰ | ۷۸۲۵ | ۷۸۱۸ |

## برائے سر درد

اگر کسی کے سر میں درد رہتا ہو یا اکثر ہو جاتا ہو اس کے لئے سورۂ نون کا نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے سر میں باندھے یا ٹوپی میں سی لے۔ اگر عورت ہے تو چوٹی میں باندھ لے یا بالوں کے جوڑے میں لگا لے۔ وہ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

ہو۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| الٓمٓ | حٰمٓ عٓسٓقٓ | نٓ |
| الٓمٓصٓ | حٰمٓ | یٰسٓ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | قٓ | اٰمین |

## نیند کم آنا

اگر کسی شخص کو نیند کم آتی ہو تو سر میں خوب تیل لگائے اور مندرجہ ذیل آیت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جلد نیند آ جائے گی وہ آیت یہ ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○

## دمہ کے مرض سے شفاء

اگر کوئی شخص دمہ کا مریض ہو اور اس کو سخت تکلیف ہو اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اس کے گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ دمہ کے مرض سے جلد شفاء حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| | | | |
|---|---|---|---|
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |
| افق | افق | افق | افق |

فلاں بن فلاں



**تنبیہ :** اس تعویذ کو پہننے سے قبل صدقہ دے، اگر غریب ہے تو سوا روپیہ صدقہ کرے اور اگر امیر ہے تو حسب توفیق یا اکیس روپے صدقہ کرے۔ صدقہ کی رقم طاق ہو یعنی ایسی رقم جو دو پر پوری تقسیم نہ ہو مثلاً (ایک، تین، پانچ، سات، نو، گیارہ۔ وغیرہ وغیرہ) فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کے والد یا والدہ کا نام لکھے۔

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

ہر مرض سے شفاء کے لئے سورۃ جن کا نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے، انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۴ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۲ |
| ۷۸۱۹ | ۷۸۲۱ | ۷۸۲۳ |
| ۷۸۲۰ | ۷۸۲۵ | ۷۸۱۸ |

## برائے سر درد

اگر کسی کے سر میں درد رہتا ہو یا اکثر ہو جاتا ہو اس کے لئے سورۃ نون کا نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے سر میں باندھے یا ٹوپی میں سی لے۔ اگر عورت ہے تو چوٹی میں باندھ لے یا بالوں کے جوڑے میں لگا لے۔ وہ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۴۲۶ | ۲۳۴۳۰ | ۲۳۴۳۳ | ۲۳۴۱۹ |
| ۲۳۴۳۲ | ۲۳۴۲۰ | ۲۳۴۲۵ | ۲۳۴۳۱ |
| ۲۳۴۲۱ | ۲۳۴۳۵ | ۲۳۴۲۸ | ۲۳۴۲۴ |
| ۲۳۴۲۹ | ۲۳۴۲۳ | ۲۳۴۲۲ | ۲۳۴۳۴ |

## بخار کے لئے

مندرجہ ذیل طلسم بخار کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر کسی کو بخار آتا ہو تو باوضو لکھ کر کالے دھاگے میں باندھ کر اس کے گلے میں باندھ دے اور تین چار دن تک بندھا رہنے دے انشاءاللہ تعالیٰ بخار سے نجات مل جائے گی۔ یہ طلسم غیر مسلموں کو بھی دے سکتے ہیں۔ وہ طلسم یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ھاروت وماروت | ھاروت وماروت |
| ھاروت وماروت | ھاروت وماروت |

## جن کا سایہ دور کرنا و جادو کا علاج

اگر کسی بچہ پر یا عورت پر جن کا سایہ ہو یا کسی پر جادو کا اثر ہو اسے دور کرنے کے لئے سورۂ یٰسین شریف مکمل پانچ مرتبہ پڑھے۔



پہلی مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پوری پڑھ کر مریض کے دائیں کان میں پھونک مارے۔ دوسری بار مکمل سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے، تیسری بار مکمل سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر منہ میں پھونک مارے۔ چوتھی مرتبہ سورۂ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر ناک کے دونوں نتھنوں (ناک کے دونوں سوراخوں میں یعنی پہلے دائیں طرف والے سوراخ میں پھر بائیں طرف والے سوراخ) میں دم کرے اور پانچویں بار مکمل سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر پورے جسم پر دم کرے۔ اگر مریض عورت یا جوان لڑکی ہو تو پلاسٹک کا لمبا پائپ لے اس میں پھونک مار کر دم کرے یا لمبا لوہے کا پائپ یا نلکی یا نرسل کا لمبا ٹکڑا لے جس میں سوراخ ہو۔ یہ عمل کئی روز کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جن کا سایہ دور ہوگا اور جادو سے صحت حاصل ہوگی۔

## حمل کو گرنے سے روکنا

اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو تو اس کی روک تھام کے لئے حمل کے ابتدائی ایام میں مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے عورت کی کمر میں باندھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۳۰ | ۳۳ | ۲۰ |
| ۳۲ | ۲۱ | ۲۶ | ۳۱ |
| ۲۲ | ۳۵ | ۲۸ | ۲۵ |
| ۲۹ | ۲۴ | ۲۳ | ۳۴ |

